نے اُن بدبختوں کو آن گھیرا اور خدا تعالیٰ نے مصریوں کو سمندر میں غرق کر دیا حتیٰ کہ اُن میں سے ایک بھی زندہ نہ بچ سکا۔ (دیکھئے خروج باب14۔آیت28-27)

''اور موسیٰ نے اپنا ہاتھ سمندر کے اُوپر بڑھایا اور صبح ہوتے ہوتے سمندر پھر اپنی اصلی قوت پر آ گیا اور مصری اُلٹے بھاگنے لگے اور خداوند نے سمندر کے بیچ میں مصریوں کو تہ و بالا کر دیا اور پانی پٹ کر آیا اور اُس نے رتھوں اور سواروں اور فرعون کے سارے لشکر کو جو اسرائیلیوں کا پیچھا کرتا ہوا سمندر میں گیا تھا غرق کر دیا اور ایک بھی اُن میں سے باقی نہ چُھوٹا''۔ اور معجزہ مکمل ہو چکا تھا۔

قدامت کے لحاظ سے سرکنڈوں کا سمندر بحرِ قلزم کا ہی حصہ ہے اور اس سے وہ تضاد دُور ہو جاتا ہے جو بظاہر Reed Sea اور Red Sea میں نظر آتا ہے۔

خانقاہ میں ایک لائبریری بھی تھی جس میں بہت سے قدیم نوشتے حفاظت سے دھرے تھے۔ اُن میں سے ایک سے ثابت ہوا کہ ملکہ ہلینا (والدہ شہنشاہ قسطنطین) 342ء میں یہاں آئی اور اس کے حکم سے اس جگہ گرجا تعمیر کیا گیا جہاں حضرت موسیٰؑ کو جھاڑی میں آگ جلتی نظر آئی تھی اور خدا کے فرشتے نے حضرت موسیٰؑ سے بات چیت کی تھی: ''اور خداوند کا فرشتہ ایک جھاڑی میں سے آگ کے شعلہ میں اُس پر ظاہر ہوا۔ اس نے نگاہ کی اور کیا دیکھتا ہے کہ ایک جھاڑی میں آگ لگی ہوئی ہے۔ تب اُس نے کہا اے موسیٰ! اے موسیٰ! اُس نے کہا میں حاضر ہوں۔ تب اُس نے کہا ادھر پاس مت آ۔ اپنے پاؤں سے جوتا اُتار کیونکہ جس جگہ تو کھڑا ہے وہ مقدس زمین ہے۔''

خانقاہ کے دوسرے حصّوں کی بھی خوب سیر کی گئی اور اسی ضمن میں ایک بہت بڑے چوبی دروازے میں سے گزر کر بازنطینی طرزِ تعمیر پر بنے ہوئے Church of Trans Figuration (کینسیہ ظہورِ جلالی) میں داخل ہوئے۔ یہ عمارت جو بعد میں سینٹ کیتھرائن کے نام سے موسوم ہوئی بارہ شاندار گلٹ کے ستونوں پر کھڑی ہے۔ اِس کے دروازے کی دہلیز پر یونانی زبان میں ثبت ہے:

''اِس مقام پر خدا نے موسیٰ سے کہا کہ مَیں تمہارے آبا کا خدا ہوں اور اسحاق کا خدا ہوں اور یعقوب کا خدا ہوں۔ مَیں ہوں جو ہوں۔ یہ خداوند کا دروازہ ہے کاش حق پرست لوگ اس میں داخل ہوں۔''

اس کے بعد پادری نیل صاحب ہم کو سینٹ جان کے گرجا گھر لے گئے۔ یہاں ہم نے جُوتے اُتار دیے کیونکہ اب جہاں ہم داخل ہونے والے تھے وہ مقدس جگہ تھی۔ ایک تنگ دروازے میں سے ہم ایک قطار بنا کر چلنے لگے اور خاموشی سے نہایت مؤدبانہ طور پر اُس مقام کے سامنے کھڑے ہو گئے۔ جہاں حضرت موسیٰؑ کو جھاڑی میں آگ نظر آئی تھی۔ اِس مقام پر ہم حضرت موسیٰؑ کے عین نقشِ پا پر چل رہے تھے۔ اِس جگہ کے باہر ایک کیکر کا درخت تھا جس کے متعلق مشہور ہے کہ یہ حضرت ہارونؑ کے عصا سے پیدا ہوا تھا۔

''اور دوسرے دن جب موسیٰ شہادت کے خیمہ میں گیا تو دیکھا کہ ہارون کی لاٹھی میں جو لاوی کے خاندان کے نام کی تھی کلیاں پھوٹی ہوئی اور شگوفے کِھلے ہوئے اور پکے بادام لگے ہیں۔'' (گنتی باب17۔آیت8 تا10)

بعض مبتدی راہبوں نے ہم میں سے ہر ایک کو اس درخت کے کچھ پتے دیئے۔ مَیں نے یہ پتے اپنی بیٹی کی بائبل میں رکھ لیے۔

اِس عیسائی خانقاہ میں ہم ایک مسجد دیکھ کر بہت حیران ہوئے۔ یہ مسجد ابوعلی منصور کے حکم سے 1106-1101ء میں بدّو اور جبلی لوگوں کے لیے تعمیر ہوئی تھی کیونکہ ان کے لئے مقام عبادت کوئی نہ تھا۔ جیکس آف ورونا 1335ء میں ایک راہب گزرا ہے۔ وہ بیان کرتا ہے کہ مسلمان امام اس مسجد کے منارے سے اذان دیتے تھے کیونکہ اس زمانہ میں یہ خانقاہ سلطان کے مقبوضات میں سے تھی۔

اپنے قیام کے آخری روز دوپہر کے وقت ہم ساڑھے تین ہزار سیڑھیاں طے کر کے کوہِ طُور کی چوٹی پر گئے۔ یہ سیڑھیاں ایک راہب نے پہاڑ کو تراش کر بنائی ہیں۔ راستے میں کافی بلندی پر جا کر ہم کو ایک دروازے میں سے گزرنا پڑا۔ یہاں رواج کے مطابق تمام زائر اپنے گناہوں کا اعتراف کرتے ہیں۔ ہم یہاں ایک سرو کے درخت کے قریب ستانے کے لئے ٹھہر گئے جو ایک چشمہ کے پاس ہے۔ پاس ہی وہ جگہ ہے جہاں تورات کے بیان کے مطابق پہاڑی کوّوں نے ایلیا کو خوراک بہم پہنچائی تھی: ''اور تُو اسی نالہ میں سے پینا اور مَیں نے کوّوں کو حکم کیا ہے کہ وہ تیری پرورش کریں۔'' (سلاطین 1۔آیت4)

آخر کار دو گھنٹے کی کافی مشکل (مگر دوبھر نہ تھی) چڑھائی کے بعد ہم کوہِ طُور کی چوٹی پر کھڑے تھے۔ جہاں ہم نے پانی کے چند گھونٹ پئے اور گوند والی ٹکیاں مُنہ میں ڈالیں۔ اوپر سے بڑا عجیب نظارہ تھا۔ نیچے خلیج عقبہ اور جنوب مشرق کی طرف راس محمدؐ نظر آتی تھی۔ ڈوبتے ہوئے سورج کی سنہری کرنوں میں ہر چیز خوب نمایاں طور پر نظر آتی تھی۔ چاروں طرف خاموشی چھائی ہوئی تھی اور ویرانے کا سا عالم تھا۔ عین اس وقت ہم کو یاد آیا اور اس بات نے ہم کو بہت متاثر کیا کہ بالکل اسی مقام پر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے چالیس دن اور راتیں اکیلے ہی بسر کی تھیں۔ جب خدا نے ان کو پتھر کی الواح، شریعت اور احکام عطا فرمائے تھے:

''اور خداوند نے موسیٰ سے کہا کہ پہاڑ پر میرے پاس آ اور وہیں ٹھہر اور مَیں تجھے پتھر کی لوحیں اور شریعت اور احکام جو مَیں نے لکھے ہیں دوں گا تاکہ تو ان کو سکھائے۔'' (خروج باب24۔آیت12)

سیّدنا حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

''اگر ہمارے عمل اس قابل نہیں، ہماری عبادتیں سوز وگداز سے بھری ہوئی نہیں، ہم اللہ کی نظر میں مقبول نہیں تو لاکھ ہم ﴿نَحۡنُ اَنۡصَارُ اللّٰہِ﴾ کہتے رہیں اس کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ اور دوسرے لوگ آ کر یہ مقام لے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ تو اس طرح قبول نہیں کرتا۔ وہ تو یہی کہے گا کہ پہلے اپنی حالت درست کرو، اپنے اعمال درست کرو، انسانی حقوق ادا کرو، پھر میرے دین کے مددگار کہلا سکتے ہو۔''

(سالانہ اجتماع انصار اللہ یوکے 2005ء سے خطاب)

# حضرت حسین بن منصور الحلّاجؒ

(کلیم احمد کِم)

آپؒ کا نام حسین تھا اور آپ کے والد کا نام منصور تھا۔ آپ 857ء میں فارس کے شہر بیضاء میں پیدا ہوئے۔ آپ کے دادا کا نام محمی تھا جو مجوسی تھے۔ آپ کا خاندان ایک غریب خاندان تھا۔ اکثریت آپ کو منصور حلاّج کے غلط العام نام سے یاد کرتی ہے۔ جس کی ایک وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ وہ دَور دراصل شیعہ اقتدار کا تھا اور بعض لوگ حسین کہنے اور لکھنے میں حضرت امام حسینؓ کی بے ادبی سمجھتے ہوں گے اس وجہ سے آپ اپنے والد کے نام سے مشہور ہوئے۔ حلاّج کہلانے کا واقعہ اس طرح ہے کہ ایک روز آپ اپنے دوست کی دکان پر گئے جو کہ روئی کو دھنکنے والا تھا۔ آپ نے اس کو کہا کہ میرا یہ کام فلاں جگہ پر ہے آپ جا کر کروا دو۔ اس نے کہا کہ میرے پاس بہت کام ہے، اگر میں تمہارے کام کے لئے جاؤں تو وعدے کے مطابق مَیں روئی نہ دھنک سکوں گا۔ آپ نے کہا کہ اس کی فکر نہ کرو۔ تم میرا کام کر کے آؤ، مَیں تمہارے کام کا حرج نہ ہونے دوں گا۔ چنانچہ وہ چلا گیا اور جب واپس آیا تو یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ حسین بن منصور نے ساری دکان کی روئی دھنک دی تھی جو کہ کئی دنوں کا کام تھا۔ اس وجہ سے آپؒ حلاّج مشہور ہو گئے۔ حلاّج روئی دھنکنے والے کو کہتے ہیں۔

آپ کی ایک بہن بہت پارسا اور زاہدہ تھیں۔ غالباً یہی تصور کیا جاتا ہے کہ آپ اپنی بہن کے تقویٰ سے بہت متاثر تھے۔ ابتدائی تعلیم تُستر میں حاصل کی۔ بارہ سال کی عمر میں قرآن کریم حفظ کر لیا۔ تستر میں آپ سہل بن عبداللہ تستری کی صحبت میں رہے۔ سولہ سال تُستَر میں قیام پذیر رہنے کے بعد آپ بغداد آ گئے اور حضرت جنید بغدادیؒ کی شاگردی اختیار کی۔ ایک سال تک ان سے علم و عرفان کی پیاس بجھائی۔ پھر عمرو بن عثمان مکی کی شاگردی اختیار کی اور تقریباً ڈیڑھ سال اُن سے اکتسابِ فیض کیا۔ یہاں آپ نے ابویعقوب کی بیٹی کے ساتھ نکاح کر لیا جس کی وجہ سے حضرت عمرو بن عثمان کے ساتھ آپ کے تعلقات کشیدہ ہو گئے۔ اس پر آپ حضرت جنید بغدادیؒ سے رہنمائی کے طالب ہوئے جنہوں نے آپ کو صبر کی تلقین کی اور دونوں بزرگوں کی خاطر داری کا کہا۔

شیخ الاکبر حضرت محی الدین ابن عربیؒ بھی آپ کی تعظیم کرتے تھے۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ نے حضرت حسین بن منصور حلاجؒ کے بارہ میں لکھا ہے کہ آپ کو طریقت میں دشواری پیش آ گئی تھی اور اُس زمانے میں ایسا کوئی شخص نہ تھا جو آپ کو اس دشواری سے نکال دیتا۔ علامہ شیبانی اور حضرت مولانا رومؒ نے حضرت حسین بن منصور حلاجؒ کو اولیاء میں شامل کیا ہے۔ حضرت داتا گنج بخش ہجویریؒ آپ کے بارہ میں 'کشف المحجوب' میں لکھتے ہیں کہ سیّدنا حضرت حسین بن منصور حلاّجؒ ایک خفی عالم اور عالی ہمّت بزرگ تھے۔

حضرت عمرو بن عثمان کے ساتھ تعلّقات کشیدہ ہونے کے بعد منصور حلاّجؒ کی طبیعت سیاحت کی طرف مائل ہو گئی۔ پھر آپ نے مشاہدہ و تجربہ کو اپنا استاد بنا لیا۔ یہ انتہائی دشوار رہگزر ہوتی ہے اور اس راہ میں مشقت و ریاضت کی سنگلاخ وادیوں کو استقامت کے ساتھ پار کرنا ہوتا ہے۔ بہرحال بغداد سے آپؒ حج کے لئے 270ھ میں مکّہ گئے جہاں ایک سال رہے۔ دن کو روزہ رکھتے اور شام کو ایک روٹی پانی کے ساتھ کھا کر افطار کر لیتے۔ سارا دن محبت الٰہی میں مستغرق رہتے۔ کعبہ میں یہ ایک سال مجاور بن کر گزارا۔ پھر آپؒ واپس تُستر آ گئے تو آپؒ کے ساتھ چند صوفیاء کرام اور مریدین بھی تھے۔ آپؒ کی شہرت ہوئی تو کئی حاسدین پیدا ہو گئے۔ آپؒ کی طبیعت میں ایک اضطراب پایا جاتا تھا۔ چنانچہ غیر متوقّع حالات دیکھ کر آپ نے صوفیانہ لباس اتار پھینکا اور اہل طریق سے الگ ہو کر فوجیوں والا لباس زیب تن کر لیا۔ پھر دنیاداروں کی صحبت میں رہنے لگے تا کہ لوگوں میں نیک نامی کی شہرت نہ ہو۔ دراصل آپؒ تنہائی اور گمنامی میں اللہ کی عبادت میں گم ہونا چاہتے تھے اور لوگوں کی وجہ سے آپ کی عبادت میں مکمل توجہ قائم رکھنے میں مشکل پیش آتی تھی۔ پھر تُستر سے پانچ سال کے لیے غائب رہے اور اس دوران خراسان، سجستان ماوراء النہر کی سیاحت کی۔

پھر آپ فارس آ گئے اور تبلیغ و تدریس کا سلسلہ شروع کیا۔ یہاں ابوعبداللہ زاہد کے نام سے مشہور ہوئے۔ پھر اہواز چلے گئے۔ کچھ عرصہ بغداد میں بھی گزارا اور اس کے بعد آپؒ نے کفرستان یعنی ہندوستان کا سفر کیا اور اشاعت اسلام کی۔ ہندوستان میں آپؒ کے تقویٰ کے باعث بہت شہرت ہو گئی اور کرامات وغیرہ دیکھ کر ہزاروں لوگ آپؒ کے مرید بن گئے۔ ایک معجزہ یہ بھی مشہور ہے کہ آپؒ کے پاس کچھ مفلوک الحال لوگ آئے اور عرض کیا کہ ہماری مدد فرمائیں۔ آپؒ نے فرمایا کہ مَیں تو خود مفلوک الحال ہوں، مگر پھر لوگوں کا اصرار دیکھ کر آپؒ نے دعا کی کہ اے اللہ! اگر تو نے ہی یہ لوگ مدد کے حصول کے لئے میرے پاس بھیجے ہیں تو تُو ہی ان کی حاجات کو پورا کرنے کے اسباب پیدا کر اور ان کی مشکل کشائی کر۔ اس کے بعد آپ نے اپنا ہاتھ ہوا میں بلند کیا اور مٹھی جب کھولی تو اس میں درہم تھے جو آپؒ نے اُن ضرورتمندوں کو دے دیے۔ ہندوستان میں آپ کو مغیث کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ آپ چین اور ترکستان بھی گئے تھے۔ وہاں آپؒ کو مقیت کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ خراسان والے آپ کو ممیّز، خوزستان والے شیخ حلاّج الاسرار، اہلِ بغداد مصطلم اور بصرہ والے مُحیّر کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

پھر آپؒ تیسری مرتبہ حج کے لئے مکّہ گئے اور دو سال وہاں مجاور بن کے رہے۔آپؒ کوشہرت سے اتنی نفرت ہوگئی کہ میدانِ عرفات میں آپؒ نے یہ دعا مانگی کہ اے خدائے برتر! مجھے اس سے زیادہ بےنوا اور حاجتمند بنادے جیسا میں نظر آتا ہوں۔یعنی محتاجی اور فقر کو زیادہ کردے۔......لوگوں کو مجھ سے بیزار کردے تاکہ پھر میری زبان سے شکر کا جو کلمہ نکلے وہ فقط تیرے ہی لئے ہو۔

دراصل آپؒ صوفیاء کی طرح تنہائی اور گوشہ گمنامی میں یکسوئی کے ساتھ عبادت بجالاتے ہوئے اپنی زندگی گزارنا چاہتے تھے۔یہ دعا قبول ہوگئی اور وہ لوگ جو کرامات دیکھ کر آپؒ کے قریب ہونا چاہتے تھے وہ آپؒ سے بیزار ہونے لگے۔

حضرت ابن منصور حلاّج کی طبیعت میں ایک اضطراب تھا۔عرفات کے میدان والی دعا سے بھی اس طرف اشارہ ملتا ہے کہ آپ فنافی اللہ ہونے کے لئے ہر قسم کی مشکلات کے لئے تیار تھے۔جب آپ مکّہ سے واپس بغداد آئے تو صوفیانہ روش سے بدلے ہوئے تھے۔آپ نے بغداد میں اپنا مکان بنوایا۔لوگوں میں آپ کی مخالفت بڑھنے لگی۔بعض نے الزام لگایا کہ آپ خدائی کا دعویٰ کرتے ہیں،بعض نے کہا کہ آپ جادو کرتے ہیں۔محمد بن داؤد اور دیگر علماء نے آپ کی شدید مخالفت کی اور آپؒ کی ظاہری حالت کو قبیح گردانا۔حضرت شبلیؒ اور بعض صوفیاء بھی بظاہر آپؒ کے خلاف ہوگئے۔الغرض کچھ لوگ آپ کو ساحر یا مجنون اور بعض صاحب کرامات اور صاحب اجابتِ سوال کہنے لگے۔

ایک الزام یہ بھی ہے کہ آپؒ کو مثل قرآن بنانے کا دعویٰ تھا۔اور آپ کا یہ قول نقل کیا جاتا ہے:یمکننی ان اولف مثلہ۔حالانکہ اس کا ہرگز یہ مطلب نہ تھا کہ میں قرآن کا مثل من کل الوجوہ بنانے پر قادر ہوں بلکہ مطلب صرف یہ تھا کہ جیسے مضامینِ ہدایت قرآن میں ہیں وہ میرے قلب پر بھی بطور الہام وارد ہوتے ہیں جن کو اپنے الفاظ میں بیان کرسکتا ہوں جیسا کہ ابوداؤد کی حدیث میں ہے:اَلَا وَاِنِّی اُوْتِیْتُ الْکِتَابَ وَمِثْلَہٗ (جمع الفوائد کتاب الاعتصام بالکتاب و السنۃ) (یعنی مجھے کتاب دی گئی ہے اور اس کے علوم و معارف اور مضامین کا ہر وقت مجھ پر ورود ہوتا ہے)۔

گویا قرآن کا مثل فرمایا گیا مگر ظاہر ہے کہ مثل من کل الوجوہ مراد نہیں،نفس حجیت میں مراد ہے اور درجہ حجیت میں بھی مساوات نہیں۔

الغرض حضرت حسین بن منصور حلاّجؒ کے بعض اقوال سے آپؒ پر کئی فتوے لگائے گئے۔ایک الزام یہ بھی ہے کہ آپ اَنَا الْحَق کا نعرہ لگاتے تھے۔حالانکہ آپؒ کے عقیدۂ توحید کا لفظ لفظ کتاب اللہ سنت اور مذہب سلف صالحین کی تفسیر ہے۔جس میں صراحتاً یہ ہے کہ مخلوق کو اللہ کے ساتھ کسی قسم کا اختلاط و امتزاج نہیں ہوسکتا۔نہ حلولاً نہ اتحاداً۔پس اگر ابن منصور کی زبان سے یہ لفظ ادا ہوگیا تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ اپنے آپ کو خدا کہتے ہیں کیونکہ انسان کا حادث ہونا ظاہر ہے۔ابن منصور کے عقیدہ کے مطابق حادث محتاج قدیم سے متحد نہیں ہوسکتا۔اگرچہ شارحین آپ کے اس قول کی یہ بھی تاویل کرتے ہیں کہ ابن منصور کی زبان کلام حق کی ترجمان تھی ان کی زبان سے اسی طرح انا الحق نکلا تھا جیسا کہ قرآن مجید کی آیت مبارکہ ہے کہ شجر موسیٰ سے یہ آواز آئی:انّی انا اللہ ربّ العالمین یعنی میں ہی اللہ ہوں جو تمام جہانوں کا ربّ ہوں۔ظاہر ہے کہ درخت نے تو یہ نہیں کہا تھا بلکہ وہ اس وقت کلام الٰہی کا ترجمان تھا۔صوفیاء اور اہل اللہ اس بات کو اچھی طرح جانتے ہیں کہ غلبہ حالات و واردات میں اکثر یہ ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ عارف کی زبان سے بھی تکلّم فرماتے ہیں۔پس یہ مسلّم ہے کہ ابن منصور کی زبان سے انا الحق نکلا ہو مگر یہ مسلّم نہیں کہ ابن منصور نے خود کو انا الحق کہا تھا۔آپ خود فرماتے ہیں کہ جو شخص بھی حقیقتِ توحید سے آشنا ہوجاتا ہے اس کے دل و زبان سے کیوں اور کیسے ختم ہوجاتا ہے۔یعنی وہ احکام خداوندی میں چوں چرا نہیں کرسکتا اور ہر حال میں اللہ کی رضا میں راضی رہتا ہے۔ہر حکم اور تقدیر میں راضی بالرضا رہتا ہے۔

ایک اَور آپؒ کا قول ہے کہ جب حق غالب آجاتا ہے تو انسان کو اسرار کا مالک بنادیتا ہے اور وہ اس کا معائنہ کرنے لگتا ہے اور وہ پھر ان کو بیان بھی کرتا ہے۔

’خطیب تاریخ بغدادی‘ میں ابن منصورؒ کا یہ قول بیان ہوا ہے کہ اوّلین و آخرین کے علوم کا خلاصہ چار باتوں پر مشتمل ہے: ربِّ جلیل کی محبت،متاعِ قلیل سے نفرت،کتاب منزل کا اتّباع اور تغیر حال کا خوف۔یہاں شریعت وطریقت کے سمندر کو نہایت خوبصورتی کے ساتھ کوزہ میں بند کردیا گیا ہے۔

بہرحال آپؒ کی عرفات والی دعا کے نتیجے میں لوگ آپ سے دُور ہونے لگے اور اُس وقت کے خلیفہ مقتدر باللہ کا عیاش وزیر خزانہ حامد بن عباس آپ کا مخالف بن گیا۔وہ ایک لالچی اور غاصب شخص تھا جو آپؒ کو دِق کرنے کے بہانے ڈھونڈتا تھا۔وزیر حامد بن عباس کا ایک ساتھی ابن نصر بیمار ہوا تو حکیم نے اُس کے لئے سیب تجویز کیا لیکن وہ سیب کا موسم نہ تھا۔اس پر حضرت ابن منصور کو بلایا گیا کہ کوئی خوارق عادت کرامت دکھائیں۔ آپؒ نے دعا کی،پھر آپ نے ہوا میں اپنا ہاتھ بلند کیا اور آپ کے ہاتھ میں سیب تھا جو آپ نے اُن کو دے دیا۔یہ دیکھ کر دربار میں بیٹھے ہوئے لوگ تو آپؒ کی محبت میں دیوانے ہوگئے لیکن یہ چیز وزیر کو حسد میں بڑھانے لگی اور اُس نے یہ افواہ پھیلادی کہ آپؒ خدائی کا دعویٰ کرتے ہیں اور آپؒ کا ایک خط دکھایا گیا جو آپؒ نے کسی کو لکھا اور اس خط کا آغاز یوں ہوتا تھا: من الرحمان الرحیم الیٰ فلان۔ آپؒ نے الزامات کی تردید کی اور کہا کہ مَیں تو ایک عام انسان ہوں۔من الرحمان سے مراد مَیں نہیں ہوں۔

دراصل آپؒ وحدت الوجود کے قائل تھے جو عام لوگ نہ سمجھتے تھے۔صوفیاء کے نزدیک وحدت الوجود سے مراد فنافی اللہ ہونا ہے۔یعنی اپنے آپ کو ختم کردینا اور خود کو بھی اللہ ہی کی ذات کا حصہ سمجھنا۔اگر اسے ہمہ وقت کسی کو یاد رکھنا ہے تو وہ اللہ کی ہی ذات ہوتی ہے۔وہ صرف اللہ کے بارہ میں سوچتا ہے اور اسی کی یاد میں گم رہتا ہے،اس کا مطمحِ نظر صرف خدا ہوتا ہے۔

بہرحال آپؒ کو 297ھ میں گرفتار کیا گیا اور ایک سال بعد چھوڑ دیا گیا۔پھر دوبارہ آپؒ پر الزامات لگا کر آپ کو 301ھ میں گرفتار کرلیا گیا۔308ھ تک آپؒ قید میں رہے۔آپؒ کے خلاف جھوٹی گواہیاں دی گئیں۔آپؒ پر جادوگری کے بھی جھوٹے الزامات لگائے گئے۔حالانکہ ابن منصور حلاّج حُسنِ معاشرت رکھنے والے،دنیاداری سے دُور،بہت عبادت گذار،محبتِ الٰہی اور محبتِ رسولؐ میں مستغرق رہنے والے وجود تھے۔آپؒ پر جادوگری کا الزام انتہائی لغو ہے۔

آخر یزید بن عباس نے دشمنی کی ساری حدیں پار کرلیں اور اُس نے قاضی اور چوراسی علماء کو بلوایا اور خفیہ طور پر اُن کو آمادہ کیا کہ ابن منصور پر قتل کا فتویٰ صادر کریں۔ایک الزام آپؒ پر یہ بھی لگایا گیا کہ آپ کرامتی ہیں اور اس فرقہ کی ترویج کے لئے کام کررہے ہیں۔کرامتی فرقہ کے لوگ کعبہ وغیرہ کو نہیں مانتے بلکہ کہتے ہیں

کہ آدمی دن کو روزہ رکھے اور اپنے کمرے میں ہی ایک روز کے لئے اعتکاف بیٹھ کر اور پھر اپنے کمرے کا طواف کر لے تو وہی کافی ہے، کعبہ میں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ یہ بھی الزام لگایا گیا کہ آپؒ کہتے ہیں کہ اپنے کمرے میں دو نفل پڑھ لو اور ساری عمر عبادت نہ کرو تو وہی دو نفل کافی ہیں۔

جب ابن منصور حلاجؒ کو قاضی اور علماء کے سامنے پیش کیا گیا۔ حضرت حسن بصریؒ کی کتاب آپؒ کے زیر مطالعہ رہتی تھی۔ وہ بھی وہاں لائی گئی لیکن حامد بن عباس نے انتہائی چالاکی کے ساتھ اُس قلمی نسخے میں تحریف کروا کر کرامتیوں کے چند اعتقادات اُس کے درمیان میں شامل کروا دیے۔ یعنی دو نفل ساری عبادت کے لیے کافی ہیں اور اعتکاف کے متعلق یہ کہ اپنے ہی کمرے کا طواف کرنے کے بعد حج کی ضرورت نہیں رہتی والے لکھوا کر وہ صفحات شامل کر دیے۔ پھر وہ کتاب قاضی کو دی گئی اور قاضی نے ابن منصور سے یہ سوال کیا کہ کیا آپ یہ حضرت بصری کی کتاب پڑھتے ہیں؟ آپؒ نے کہا کہ ہاں بالکل اس کتاب سے رہنمائی لیتا ہوں۔ تب قاضی نے اعتراض والے صفحات کے بارے میں جاننے کی کوشش ہی نہ کی کہ وہ حصہ بدنیتی سے کسی نے شامل کیا ہے۔ جبکہ حضرت حسین بن منصور نے ہاں میں جواب اس لیے دیا تھا کیونکہ آپ نے تو حضرت حسن بصری کی وہ کتاب پڑھی ہوئی تھی جو تحریف شدہ نہ تھی۔ لیکن ہاں کا جواب سن کر قاضی اور چوراسی علماء نے آپ کے خلاف فتویٰ دے دیا کہ الزامات درست ہیں اور سزا کے حق دار ہیں۔ وزیر خزانہ حامد بن عباس نے وہ فتویٰ اس وقت کے خلیفہ مقتدر باللہ کو اس سفارش کے ساتھ بھیجا کہ ابن منصور حلاّج کے خلاف قاضی اور علماء کا یہ فیصلہ ہے کہ یہ قصوروار ہیں اور ان کو سخت سے سخت سزا دی جائے اور ان کی ذات سے خلافت کو بھی خطرہ ہے۔ چنانچہ خلیفہ نے آپؒ کو سو تازیانے لگانے کا حکم دیا اور کہا کہ اگر تازیانوں سے ہلاک نہیں ہوتے تو ان کو سولی چڑھا دیا جائے۔

یہ حکم ملتے ہی وزیر نے آپؒ کو سولی دئے جانے کی خبر کی شہر میں منادی کروا دی۔ مقررہ وقت پر لوگوں کا جمِ غفیر اس مقام پر پہنچ گیا جہاں آپؒ کو سزا دینی تھی۔ کوتوال محمد بن الصمد نے آپ کو زنداں سے طلب کیا۔ جب آپ کو لایا گیا تو لوگوں نے آپؒ پر پتھر برسائے۔ پھر آپؒ کو سو تازیانے لگوائے گئے اور تازیانے لگانے والا انتہائی طاقتور ملازم وزیر حامد بن عباس کا کارندہ تھا۔ اس نے انتہائی درشتی کے ساتھ یہ فعل سرانجام دیا۔ لیکن حضرت ابن منصور حلاّج نے اُف تک نہ کی اور ہر تازیانہ پر حضرت سیدنا بلالؓ کی طرح احد احد ہی کہتے رہے۔ آپؒ کے چاہنے والے بعض لوگ آہ و بکا کرتے اور دُکھ کا اظہار کرتے رہے۔ اللہ کی محبت میں سرشار ایک متوالا سولی پہ لٹکنے جا رہا تھا۔ جب آپ نے تازیانوں پر اُف نہ کی تو وزیر حامد بن عباس پاگل ہو گیا اور اس نے کہا کہ ابن منصور حلاّج کو مقتل گاہ لایا جائے اور اس نے حکم دیا کہ آپؒ کے ہاتھ کاٹ دیے جائیں، پھر ٹانگیں کاٹ دی جائیں۔ سیرت کی مختلف کتابوں میں لکھا کہ جب آپ کے اعضاء کٹ کر نیچے گرتے تھے تو ان کے اعضاء سے اناالحق کی آواز آتی تھی۔ اس کے بعد آپ کی گردن میں لکڑی کا شکنجہ ڈال دیا گیا اور جلاّد نے آپ کا سر قلم کر دیا۔

ایک سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آپؒ کے معاصرین اور مشائخ نے آپؒ پر الزامات کے خلاف قاضی شہر کے سامنے آپؒ کی مدد کیوں نہ کی۔ خطیب ''تاریخ بغدادی'' میں لکھتے ہیں کہ اکثر صوفیاء اور مشائخ نے حلاّج کو ردّ کیا۔ شاید اس کی وجہ یہ ہے کہ حامد بن عباس آپؒ کے قتل کے درپے ہو گیا تھا۔ وہ جس کو بھی حضرت حلاّج کی موافقت اور تائید میں پاتا اُس کے خلاف ہو جاتا۔ اس لئے لوگوں نے آپ کی تائید نہ کی۔ چنانچہ جب ابوعباس بن عطاءؒ، ابومحمد جریریؒ اور شبلیؒ کے متعلق ابن منصورؒ نے اپنی موافقت کا دعویٰ کیا تو ساتھ ہی یہ بھی کہہ دیا کہ ابومحمد جریری اور شبلی تو حقیقت چھپاتے ہیں، اگر کوئی تائید کرے گا تو ابوالعباس بن عطاء ہی کریں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا اور جب ان تینوں سے پوچھا گیا تو باقی دونوں نے موافقت سے انکار کر دیا۔ صرف حضرت ابوعباس بن عطاء نے یہ کہا کہ مَیں ان کا معتقد ہوں اور مَیں ان کی تائید کرتا ہوں۔ اس کے بعد آپؒ نے وزیر حامد بن عباس کو کہا کہ تم کو اس سے کیا واسطہ۔ جاؤ جو تمہارا کام ہے، یعنی ظلم و ستم، کرو۔ تم کو ان بزرگوں کے کلام سے کیا تعلق ہے۔ اس پر حامد بن عباس کو غصہ آ گیا اور اس نے آپؒ کے منہ پر گھونسے مارنے کا حکم دیا جس کے نتیجے میں آپؒ کے منہ سے خون بہنے لگا۔ آپؒ نے حامد بن عباس کو کوسا تو اُس کو اَور غصہ آ گیا اور اُس نے آپؒ کے سر پر جوتیاں مارنے کا حکم دیا۔ چنانچہ یہ ظلم بھی کیا گیا اور پھر قید کر دیا گیا لیکن خلقت کے خوف سے آپؒ کو جلد ہی گھر منتقل کر دیا گیا۔ اس ظلم پر آپؒ نے اللہ کے حضور یہ دعا کی کہ اللہ! اس وزیر کو قتل کر دے اور اس کے ہاتھ پیر کٹوا دے۔ اگرچہ اس واقعہ کے ایک ہفتے کے بعد آپؒ کا انتقال ہو گیا لیکن آپؒ کی بددعا کی وجہ سے وزیر حامد بن عباس بعد میں قتل کیا گیا اور قتل سے قبل اُس کے ہاتھ پاؤں کاٹے گئے۔

حضرت ابوبکر شبلیؒ نے لکھا ہے کہ منصور حلاّج کو اس وجہ سے سولی دی گئی کیونکہ اس نے اللہ کے راز کو عام لوگوں پر آشکار کر دیا تھا۔ ایک راوی لکھتا ہے کہ جب منصورؒ پر پتھر پھینکے گئے تو آپؒ نے اُف تک نہ کی لیکن ایک پتھر لگنے پر آپ نے آہ بھری اور کہا کہ یہ شخص تو سارا معاملہ جانتا تھا، اس کا پتھر لگنے سے بہت تکلیف ہوئی۔ (یہ حضرت شبلی تھے جو حامد بن عباس کے ڈر کی وجہ سے تائید سے باز رہے تھے۔)

تاریخ کی ستم ظریفی دیکھیے کہ خلیفہ مقتدر باللہ کا انجام بھی بہت برا ہوا۔ جب بربروں نے حملہ کیا تو خلیفہ بھاگ کھڑا ہوا۔ اس کو ایک بربر نے پکڑ کر اس کے کپڑے اتروائے اور اس کا سر قلم کر دیا اور خلیفہ کا سر اپنے نیزے پر لگا کر پھرتا رہا۔ وزیر خزانہ حامد بن عباس کو اُس کے گھر میں ہی حملہ آوروں نے پکڑا اور اس کے ہاتھ پاؤں کاٹ دیے۔ یہ کرب کے ساتھ تڑپ رہا تھا کہ ایک سپاہی اس سے گویا ہوا کہ میں تیری اتنی ہی مدد کر سکتا ہوں کہ تیرا سر کاٹ کر موت کی نیند سلا دوں اور یہ کہہ کر اس نے حامد بن عباس کو موت کی نیند سلا دیا۔

حضرت ابوالعباس رازی کہتے ہیں میرا بھائی حسین بن منصور حلاّج کا خادم تھا۔ جب وہ رات آئی جس کی صبح اُن کے قتل کے لئے مقرر تھی تو مَیں اُن سے ملنے زندان گیا اور کہا کہ حضرت مجھے کچھ وصیت فرمایئے۔ ابن منصور حلاجؒ نے کہا: اپنے نفس کی نگہداشت کرو اور اگر تم اسے حق (کی یاد اور اطاعت) میں نہ لگاؤ گے تو وہ تم کو حق تعالیٰ سے ہٹا دے گا (اور نفس اپنے شغل میں لگا دے گا یعنی شہوات میں پھنسا دے گا۔) تب ایک اَور آدمی نے آپ سے عرض کیا کہ مجھے بھی کوئی نصیحت کیجیے تو آپؒ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ کے ساتھ رہو جیسا اس نے واجب کیا ہے۔ (یعنی واجبات اور فرائض کو ادا کرتے رہو) اسی سے اللہ تعالیٰ کی محبت تم کو حاصل ہوگی۔ گویا یہ آخری نصائح تھیں جو حضرت حسین بن منصور حلاّج نے کیں۔ ان سے حضرت حسین بن منصور حلاّج کا صوفی و عارف ہونا اظہر من الشّمس ہے۔

# اپنے ایک محسن کا ذکرِ خیر

# محترم مولانا بشیر احمد رفیق خانصاحب

(سیّد حسن خان۔ لندن)

مکرم ومحترم بشیر احمد رفیق خان صاحب مرحوم ومغفور ایک ایسی شخصیت تھے جن کے اوصاف اوران کی نیکیوں، ان کے احسانات اوران کی ہمدردیوں کا پوری طرح تذکرہ کرنا خاکسار کے لئے بے شک بہت ہی مشکل امر ہے۔ خاکسار جب 1972ء میں انگلستان آیا تو اس وقت آپ امام مسجد فضل لندن تھے اورآپ کے نائب مولانا عبدالوہاب آدم صاحب مرحوم ومغفور تھے۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ آپ ہر احمدی بھائی، بہن کا بہت خیال رکھتے، اُن کے گھروں میں بھی جا کر حال چال پوچھا کرتے اور ہر طرح سے ان کی مدد کرتے تھے۔

خاکسار کے ساتھ آپ کا سلوک بے لوث تھا اور آپ اس عاجز کے ساتھ بڑی شفقت کا سلوک کیا کرتے تھے۔ اُن دنوں جب میرے سسر محترم چوہدری محمد نذیر باجوہ صاحب مرحوم نے آپ سے مشورہ لیا کہ مجھے میری بیٹی کے لئے کوئی اچھا سا رشتہ بتائیں تو امام صاحب نے اُن سے کہا کہ مَیں تو صرف ایک ایسے لڑکے کا بتا سکتا ہوں جس کی مَیں ہر طرح سے گارنٹی بھی دے سکتا ہوں اور فی الحال اس سے اچھا رشتہ میری نظر میں کوئی نہیں ہے۔ پھر امام صاحب نے میرا نام لیا اور یہ بھی کہا کہ اس کے سارے خاندان کو میں ذاتی طور پر جانتا ہوں۔ اس پر میرے سسر صاحب مرحوم نے انہیں کہا کہ آپ کہتے ہیں تو میں راضی ہوں۔ چنانچہ اس طرح رشتہ طے ہوکر میری شادی ہوئی۔ اُن دنوں خاکسار اپنی بڑی ہمشیرہ آپا صفیہ مرحومہ اہلیہ سید صادق نور مرحوم کے گھر میں رہتا تھا۔ لہٰذا مرحومہ نے میری شادی کے تمام انتظامات کیے۔ اللہ تعالیٰ انہیں بھی اس کی جزا عطا فرمائے۔

ایک دفعہ محترم امام صاحب مرحوم پاکستان جارہے تھے اور میں بھی آپ کے ساتھ تھا۔ جب ہم لاہور پہنچے تو آپ کا انتظام حضرت چوہدری سر ظفر اللہ خان صاحبؓ کے ساتھ محترم چوہدری حمید نصر اللہ صاحب امیر جماعت لاہور کی کوٹھی میں تھا۔ آپ نے ازراہ شفقت خاکسار کو بھی اپنے ساتھ ہی ٹھہرایا اور وہاں بھی ہر طرح سے میرا خیال رکھتے رہے۔

خاکسار نے اپنی کتاب ’’ربوہ کی چند پرانی یادیں‘‘ لکھی تو شائع ہونے سے قبل مسوّدہ محترم امام صاحب کو دکھایا۔ آپ نے اسے پوری طرح پڑھا اور تعریفی نوٹ بھی لکھا جس میں فرمایا کہ ’’یہ کتاب اگرچہ مختصر سی ہے لیکن ایک ادبی شہ پارہ کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کا اندازِ تحریر نہایت سادہ اور دلکش ہے اور مبالغہ آرائی سے کلیۃً پاک۔ یہ حقائق اور معلومات کا ایک بہتا دریا ہے۔‘‘

کتاب کے علاوہ میری ذات اور میرے نانا جان سید احمد نور کابلیؓ اور میرے

باقی صفحہ 23 پر ملاحظہ فرمائیں

باقی از صفحہ 18: **ایک واقفِ زندگی کی بیوی کی ڈائری**

ہیں۔ اس پر مَیں نے کہا مَیں احمدی مسلمان ہوں، مَیں نے تو ادھر رکھنا ہے جہاں ابھی پڑھنے والے ہیں۔ وہ کہنے لگی کہ آپ نے پڑھا نہیں؟ مَیں نے کہا یہ اللہ تعالیٰ کا کلام ہے مَیں نے پڑھنا کیوں نہیں تھا، مَیں نے پڑھ لیا ہے آپ کے سامنے لیکن میں نے اسے گنتی میں شامل نہیں کرنا کیونکہ میرے نزدیک یہ بدعت ہے۔ جس پر بہت لمبی چوڑی بحث ہوئی۔ بالآخر میں نے کہا کہ دیکھو حضرت رسول کریم ﷺ نے نہ ایسا کیا نہ کروایا۔ مَیں نے جہاں تک کتابوں میں پڑھا ہے کہ جب حضرت رسول کریم ﷺ فوت ہوئے تھے تو حضرت عمرؓ نے کہا کہ جو کہے گا کہ رسول پاکؐ فوت ہوگئے ہیں میں اس کی گردن تلوار سے اڑا دوں گا تو پھر حضرت ابوبکر صدیقؓ نے یہ آیت پڑھی وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ...... انہوں نے یہ نہیں کہا کہ تھا کہ آؤ سارے بیٹھ کر قرآن مجید پڑھ کر بخشیں۔ پھر مَیں نے کہا کہ یہ کلام قرآن مجید جن پر نازل ہوا تھا (کوئی چالیس کے لگ بھگ وہاں عورتیں بیٹھی تھیں) آپ سب میں سے کوئی قسم کھا کر مجھے بتائے کہ سال میں کتنی مرتبہ پڑھ کر اُن کو بخشتی ہو؟ کیا وہ اس کے حقدار نہیں! تو سب عورتیں خاموش رہیں اور کسی نے بھی میری بات کا جواب نہ دیا۔ اور دوسرے کمرے سے مرنے والی کا خاوند بول اٹھا کہ بہن جی! آپ سچ کہتے ہو، یہاں تک تو میں نے بھی پڑھا ہے کہ ہمارے مولویوں نے حلوے کھانے کے لئے یہ باتیں گھڑی ہوئی ہیں۔ مَیں نے کہا کہ یہ مَیں نے ان کے لئے پڑھا ہے اور میں روزانہ پڑھتی ہوں۔ اسی طرح یہ عاجزہ ٹوٹی پھوٹی سواحیلی زبان میں افریقی مردوں اور عورتوں کو بھی تبلیغ کرنے سے گھبراتی نہیں تھی کہ میرے منہ سے کوئی غلط فقرہ نکلا تو یہ لوگ ہنسیں گے بلکہ اس قدر وہ لوگ مجھ سے متاثر تھے کہ مَیں جب کبھی باہر نکلتی، پردہ بھی خدا تعالیٰ کے فضل سے پکّا کرتی اور احتراماً وہ ادھر ادھر ہوکر راستہ دیتے کہ یہ خدا کا بندہ ہے۔ مشن ہاؤس کے پاس ایک ٹیکسی سٹینڈ تھا اور اس کے اندر سے گذر کر آگے جانا پڑتا تھا۔ ان افریقن لوگوں نے میرا نام رکھا ہوا تھا ’’موٹو یا مونگو‘‘ جو سواحیلی میں خدا کے بندے کو کہتے ہیں۔ تو اسی طرح مکرم صوفی صاحب کے لئے بھی تبلیغی مواقع پیدا کرتی۔

یوگنڈا میں مجھے سانس کی تکلیف ہوگئی جو ابھی تک بھی ہے۔ 1971ء اگست یا شاید ستمبر میں ہم حضور کے حکم سے واپس پاکستان آگئے اور ہم نے دارالعلوم غربی میں اپنا مکان بنا کر وہاں رہائش اختیار کرلی۔ یہاں پر صدر صاحبہ لجنہ نے تحریک جدید، وقف جدید کی سیکرٹری بنا دیا جو قریباً چھ سال رہی۔ پھر 1977ء میں مجھے حضرت صاحبزادی ناصرہ بیگم صاحبہ نے محلّہ کی صدر بنا دیا اور نو سال تک باوجود سانس کی مستقل بیماری کے خدا تعالیٰ کے فضل سے خوب خوب اس عہدہ کو نبھایا۔ نومبر 1986ء میں مَیں نے صحت زیادہ خراب ہونے پر خود کہہ کر انتخاب کروایا اور اسی لیے بعد میں کوئی عہدہ نہیں لیا۔ لکھنے کو تو بہت کچھ لیکن بہت مختصر اور تھوڑا الکھ رہی ہوں۔ نہ تو اب میں نے تبلیغ چھوڑی ہے نہ میں چھوڑ سکی ہوں اور نہ اللہ تعالیٰ سے تعلق توڑ سکتی ہوں۔ خدا تعالیٰ کے فضل اور اس کی دی ہوئی توفیق سے پکا ساتھ ہے پکی دوستی ہے اللہ تعالیٰ سے جو کبھی نہیں چھوٹ سکتی۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ میری حقیر خدمات کو قبول کرے اور مجھے مزید توفیق سے نوازے۔ آمین

# ایک واقفِ زندگی کی بیوی کی ڈائری کے چند اوراق

(محمد یوسف ناصر)

خاکسار کی والدہ محترمہ مبشرہ بیگم صوفی صاحبہ کی وفات 4 جنوری 2016ء کو ہوئی۔ آپ مکرم صوفی محمد اسحاق صاحب مبلغ سلسلہ کی اہلیہ تھیں۔ مرحومہ کی وفات کے بعد ان کے کاغذات میں ان کے اپنے ہاتھ سے لکھے ہوئے حالات زندگی ملے۔ قربانیوں سے عبارت یہ تحریر بڑی ایمان افروز ہے۔ اس کا کچھ حصہ دعا کی اس درخواست کے ساتھ ہدیۂ قارئین ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحومہ کے ساتھ مغفرت کا سلوک فرمائے اور اُن کے درجات بلند فرماتا جائے اور ان کی اولاد کو ان نیکیوں کو جاری رکھنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

آپ رقمطراز ہیں:

## میری زندگی کے چند مختصر اوراق

سب سے پہلے تو یہ خاکسار انتہائی عجز اور فخر کے ساتھ یہ کہہ سکتی ہے کہ میں نے جو کچھ کیا احمدیت کی برکت سے کیا اور حضرت مسیح موعودؑ کے اس الہام کو کہ ''میں تیری تبلیغ کو زمین کے کناروں تک پہنچاؤں گا'' اپنا مطمع نظر رکھا۔ نیز یہ کہ مجھے شہرت ذرا پسند نہیں۔ اب یہ جو چند لفظ لکھنے کی جسارت کر رہی ہوں یہ بھی مجھے لکھنے پر مجبور کیا گیا ہے ورنہ میرا تو سب کچھ اللہ تعالیٰ کا ہے اور اسی سے خیر کی طالبہ ہوں۔

خاکسار 1934ء مئی قادیان میں پیدا ہوئی۔ میرے والد کا نام چوہدری جان محمد اور دادا کا نام میاں دین محمد تھا جنہیں حضرت مسیح موعودؑ کے ابتدائی صحابہ میں شامل ہونے کا شرف حاصل ہے اور جو بہشتی مقبرہ قادیان میں مدفون ہیں۔ میرے دادا جان مجھ سے بہت پیار کرتے تھے اور میری دینی تربیت میں ان کا بہت دخل ہے۔ شاید یہ اسی کا نتیجہ تھا کہ مجھے بچپن میں ہی سچی خوابیں آیا کرتی تھیں۔ میرا خیال ہے کہ آٹھ یا غالباً نو سال کی عمر میں مَیں نے جیسے اللہ تعالیٰ کو خواب میں دیکھا۔ وہ چہرہ تو آج بھی اسی طرح میرے دل پر نقش ہے لیکن جو نظم درثمین کی اللہ تعالیٰ کو سنائی وہ بھول گئی ہوں۔ یہ میری خواب سن کر میرے دادا جان نے میری امی جان کو کہا کہ اس بچی کی شادی سبز پگڑی والے مبلغ سے ہوگی اور وہ میرے لئے دعا بھی کیا کرتے تھے۔ یہ ان کی دعا ہی کا نتیجہ ہے کہ میری شادی 1952ء میں جولائی میں ایک مربی سلسلہ صوفی محمد اسحاق صاحب کے ساتھ ہوئی جو شادی سے پہلے بھی بسلسلہ تبلیغ قریباً سات سال مغربی افریقہ میں رہ کر آئے تھے اور شادی کے دواڑھائی سال بعد دوبارہ مغربی افریقہ بغرض تبلیغ چلے گئے اور مَیں دو ننھے بچوں کے ساتھ اکیلی کوارٹر تحریک جدید ربوہ میں رہنے لگی۔ پھر کیا تھا! میرا اللہ تھا اور میں تھی۔ دونوں بچے دودھ پینے والے تھے۔ 25 روپے الاؤنس ملتا تھا۔ کوئی بھی عزیز رشتہ دار مدد کرنے والے نہیں تھے سوائے میرے پیارے اللہ تعالیٰ کے۔ نہ میکے والے صاحب حیثیت تھے نہ سسرال والے۔ میں ہی حق داروں کے حق ادا کرنے کی پوری کوشش کر کے ان کے حق ادا کرتی تھی۔ حضرت صاحبزادہ میاں بشیر احمد صاحبؓ، حضرت مولانا راجیکی صاحبؓ اور حضرت مولانا بقاپوری صاحبؓ کے پاس مَیں دعا کے لئے جایا کرتی تھی۔ حضرت میاں بشیر احمد صاحبؓ انتہائی شفقت سے مجھے پوچھا کرتے تھے کہ کتنا الاؤنس ملتا ہے اور کتنا ایندھن لیتی ہو، کتنا گھی لیتی ہو، کتنا دودھ لیتی ہو؟ ہر چیز بتانے پر پھر کہتے کہ گذارہ کیسے کرتی ہو؟ جس پر میں نے ان کو بتایا کہ میں روزانہ ڈائری لکھتی ہوں جو چیز منگواتی ہوں جب ٹوٹل کرتی ہوں تو وہ زیادہ ہوتا ہے، اور یہ اللہ تعالیٰ کا خاص فضل ہے مجھے نہیں پتہ کہ یہ کیا معاملہ ہے۔ تو اب میں نے حساب لکھنا چھوڑ دیا ہے۔ اس پر وہ بہت خوش ہوئے۔

ایک واقعہ تحدیث نعمت کے طور پر بیان کرتی ہوں نہ کسی شہرت یا نمود کی خاطر۔ رمضان المبارک کا مہینہ تھا۔ میری ایک بہن بھی میرے پاس تھی اور میرے سسر صاحب بھی ان دنوں میرے پاس تھے۔ سخت گرمی کے روزے تھے۔ درس القرآن سے واپس آئی۔ روزہ رکھا ہوا تھا۔ مہینے کی غالباً 26 یا 27 تاریخ تھی۔ میرے پاس دو پیسے نہ تھے کہ برف منگوا کر ٹھنڈے پانی سے روزہ افطار کرسکوں۔ اسی طرح قرآن مجید بھی ہاتھ میں تھا، برقعہ بھی پہنا ہوا تھا۔ اس قدر مجھ پر رقت طاری ہوئی اور خوب دل کھول کر اللہ تعالیٰ کے حضور گڑگڑائی کہ میرے پیارے اللہ میاں جی! مَیں کس طرح روزہ افطار کروں! مجھے سمجھ نہیں آئی کہ مجھے کیا ہوا اور مَیں نے پرانے بوسیدہ کپڑوں والا صندوق کھول کر کپڑوں کو الٹ پلٹ کر دیکھنا شروع کر دیا۔ دو تین کپڑے اٹھائے تھے کہ ایک روپے کا نیا نوٹ مجھے مل گیا جس کو پکڑ کر پہلے تو مَیں نے اسی جگہ کچے فرش کی زمین پر سجدۂ شکر کیا۔ پھر میں نے برف منگوئی اور روزہ افطار کیا بلکہ مہینے کے باقی دن بھی ان پیسوں کے ساتھ گذرے۔ میرے اس واقعہ کا علم گھر میں موجود کسی کو نہیں ہوا، نہ میں نے کسی پر ظاہر ہونے دیا کہ مجھے کوئی پریشانی ہے۔

جب میری نئی نئی شادی ہوئی تو ان دنوں مبلغین کے گذارہ الاؤنس اس قدر قلیل ہوا کرتے تھے کہ موجودہ وقت میں کسی کو یہ یقین نہیں آئے گا کہ ہم پر تنگی کے کیسے سخت دن تھے۔ لیکن یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ اس کے باوجود یہ محض اللہ تعالیٰ کی عنایت ہے اور اس کا فضل ہے، اس کی رحمت ہے کہ اس نے مجھے یہ

ایام پورے صبر اور شکر کے ساتھ بسر کرنے کی توفیق دی اور میرا دھیان اور توکّل ہمیشہ اللہ تعالیٰ پر ہی رہا۔ فالحمدللّٰہ علیٰ ذالک۔

مکرم صوفی محمد اسحٰق صاحب نے جو پہلا تبلیغی سفر میری شادی کے بعد کیا، وہ قریباً ساڑھے چار سال کا عرصہ تھا۔ یہ عرصۂ جدائی، دو ننھے بچوں کی پرورش، ساتھ سسرال کے حقوق وفرائض اور پھر اپنی کم عمری وناسمجھی کے باوجود میرے پیارے مولیٰ نے مجھے اپنی انگلی پکڑائے رکھی اور قدم قدم پر میرا ساتھ دیا اور اپنے خاص الخاص فضل سے عہدہ برآ ہونے کی توفیق دی۔ جب یہ پہلے دورے سے واپس آئے تو خاکسار نے ان کو گھر میں آنے پر پھولوں کے ہار پہنائے اور پاس کھڑی تھی کہ انہوں نے مجھے پہچانا نہیں تھا اور اپنی والدہ سے پوچھا کہ مبشرہ کہاں ہے؟ تو جتنی میری سہیلیاں مبلغین کی بیگمات آئی ہوئی تھی وہ سب حیران رہ گئیں کہ صوفی صاحب اپنی والدہ سے پوچھ رہے ہیں، انہوں نے پہچانا نہیں۔

اس عرصۂ جدائی میں گھریلو ذمہ داریوں کے علاوہ پانچ وقت نماز کی ادائیگی کے ساتھ تہجد بھی باقاعدہ پڑھتی اور استطاعت بھر نماز ظہر کے بعد اور عشاء کے بعد بیس سے تیس نفل پڑھ کو سوتی۔ پھر الفضل میں میرے میاں کی جو تبلیغی رپورٹ چھپتی اس کے مطابق جتنی بیعتیں ہوتیں، ہر ایک بیعت کے لئے دس نفل شکرانہ کے ادا کرتی۔ پھر صوفی صاحب کو حضور کی طرف سے لائبیریا میں مشن کھولنے کا حکم ملا تو لائبیریا پہنچنے پر ابھی مجھے ان کا خط نہیں ملا تھا کہ میرے اللہ تعالیٰ نے مجھے ان کا سارا ایڈریس پہلے بتادیا تھا۔

شادی سے پہلے مَیں اپنے بہن بھائیوں اور والدین سے کبھی ایک رات بھی جدا نہیں ہوئی تھی اور ماشاء اللہ میرے نو بہن بھائی تھے۔ سب سے بڑی پلوٹھی مَیں ہی تھی۔ اسی طرح سسرال میں بھی گھر میں ماشاء اللہ کافی افراد تھے۔ وہ سب لاہور میں رہتے تھے۔ میرے میاں کو جب کوارٹر مل گیا تو مَیں ربوہ آ گئی۔ مجھے یہ بھی یقین نہیں تھا کہ میرے میاں کے جانے کے بعد مجھے تنہا چھوڑ دیا جائے گا۔ بہرحال مَیں بہت ڈرا کرتی تھی۔ ساری رات جاگتے گذرتی۔ دو سال کے بعد ایک عشاء کی نماز کے بعد مَیں نے روکر اپنے پیارے اللہ تعالیٰ سے کہا کہ مَیں تو میٹھی نیند بھی نہیں سوئی۔ میرے اللہ تعالیٰ کا پیار دیکھیں کہ جب مَیں چارپائی پر لیٹی تو مجھے یوں لگا جیسے مَیں بچے کو گود میں سلاتی تھی اسی طرح میرے پیارے اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنی گود میں سلایا۔ وہ اتنی میٹھی نیند تھی کہ میں بیان نہیں کرسکتی۔ اس طرح کی نیند بس کبھی کبھی آتی ہے۔ پھر میں نے خواب میں حضرت رسول کریم ﷺ کو دعا کے لیے کہا کہ میرے لئے دعا کریں کہ میں اپنے میاں کے ساتھ چلی جاؤں۔ اسی طرح حضرت مسیح موعودؑ کے پاس گئی خواب میں ان کو دعا کے لئے کہا کہ جہاں صوفی صاحب ہیں مَیں ان کے پاس چلی جاؤں۔ پھر جب میرے اللہ کے نزدیک بہتر تھا، یہ واپس آئے۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے بیٹا دیا۔ پھر دوبارہ یہ تبلیغی دورہ پر مشرقی افریقہ، کینیا گئے۔ ان کے جانے کے چھ مہینے بعد اللہ تعالیٰ نے مجھے چوتھا بچہ اور تیسرا بیٹا دیا جس کی پیدائش کے ایک ہفتہ بعد مَیں ایک خطرناک نسوانی مرض میں مبتلا ہوگئی اور تین ہفتے فضل عمر ہسپتال میں داخل رہی۔ معجزانہ طور پر اللہ تعالیٰ نے شفا دی۔ پورے تین ہفتے کے بعد ہسپتال سے گھر آئی۔ اُن دنوں نہ ہسپتال میں کوئی لیڈی ڈاکٹر تھی، نہ اتنی سہولیات تھیں۔ تیس سال ہو چکے ہیں لیکن میری ٹانگ پر اس بیماری کا اثر اب بھی ہے۔

اس زندگی میں بہت کٹھن مرحلے اور دشوار گذار گھڑیاں بھی آئیں۔ اگر تو دنیا کی نظر سے دیکھوں تو ایک لمحہ کاٹنا بھی مشکل ہوتا تھا لیکن اپنے خدا کا پیار جو چھپا ہوتا ہے اس کے آگے یہ دنیا کی چمک دمک سب ہیچ بیکار لگتی ہے۔ اس میں مزہ تھا بلکہ اب بھی ہے جس میں میرے پیارے اللہ تعالیٰ کے پیار کی نظر مجھ پر اٹھتی ہے۔

اب کی باری یہ جدائی میرے لئے کچھ اَور مشکل محسوس ہوئی کیونکہ اب مجھ پر دو مزید بچوں کی پرورش، دو کی تعلیم کا بھی بوجھ تھا۔ یہ محض اللہ تعالیٰ کا احسان تھا کہ اس نے مجھ ناچیز کی دعاؤں کو شرف قبولیت سے نوازا اور پھر تین سال کے بعد صوفی صاحب کو حکم ملا کہ آ کر اپنے عزیز واقارب سے ملو اور اپنے اہل وعیال کو ساتھ کینیا لے جاؤ جہاں وہ اُن دنوں مبلغ انچارج اور امیر جماعت ہائے کینیا تھے۔ چنانچہ خاکسار ان کے ہمراہ جولائی 1965ء میں نیروبی پہنچی۔ وہاں کی صدر صاحبہ لجنہ نے مجھے ناصرات الاحمدیہ کی سیکرٹری بنا دیا۔ احمدی اور غیر از جماعت 27 بچے میرے پاس قرآن مجید پڑھتے تھے۔ پھر باری باری غیر از جماعت لوگوں کے گھروں میں بغرض تبلیغ بھی جاتی اور صدر صاحبہ کے ساتھ بعض احمدی گھروں میں تربیت اور اصلاح کے لئے بھی جاتی۔ بلکہ میں صدر صاحبہ کو تبلیغ کے لئے غیر احمدی گھروں میں بھی لے جاتی۔ دو سال کے بعد حضور کے حکم سے ہمیں یوگنڈا بھجوادیا گیا جہاں سارے مشرقی افریقہ کا ہمارا پہلا اور تنہا سیکنڈری سکول مشکلات سے دوچار تھا۔ اس لیے یوگنڈا میں مکرم صوفی صاحب نہ صرف یوگنڈا کی احمدی جماعتوں کے امیر ومشنری انچارج تھے بلکہ بشیر سیکنڈری سکول کے مینیجر بھی تھے۔

یوگنڈا میں جاتے ہی مجھے یوگنڈا کی صدر لجنہ اماء اللہ مقرر کردیا گیا۔ بعض اوقات یوگنڈا کی تین چار بڑی مجالس کی لجنہ اماء اللہ کے دورہ پر جاتی اور مستورات اور بچوں کی تعلیم وتربیت کا فریضہ بھی ادا کرتی۔ یہاں بھی غیر احمدی بہت سارے بچے قرآن بھی پڑھتے اور پھر ان سب کے گھروں میں باری باری تبلیغ کے لئے بھی جاتی بلکہ ساتھ اپنے میاں کو بھی لے جاتی اور پردے میں بیٹھ کر خوب تبلیغ ہوتی۔ پینسٹھ سال کی ایک احمدی عورت کو بھی قرآن پڑھایا۔ پھر بعض بچوں کے باپ پیغام بھجوادیتے کہ آپ آئیں اور فلاں فلاں مسئلہ ہماری بیوی کو سمجھائیں۔ اسی طرح ایک غیر احمدی سنّی جو ہماری جماعت کا سخت مخالف تھا بلکہ وہاں کی جماعت نے مجھے بتایا کہ جب حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ فوت ہوئے تھے تو اس شخص نے مٹھائی بانٹی تھی، اتفاق کی بات ہے کہ مجھ خاکسار کے ساتھ اس کی بیوی کی دوستی ہوگئی اور آہستہ آہستہ وہ مجھ سے اس قدر متاثر ہوئی کہ اس کے تین بچے میرے پاس قرآن مجید پڑھنے کے لئے آنے لگے۔ دو بچوں نے مکمل کرلیا اور وہ ابھی دہرائی کررہے تھے جبکہ ایک ابھی پڑھ رہا تھا کہ ان بچوں کی والدہ جو اپنی ماں کی اکلوتی بیٹی تھی فوت ہوگئی۔ وہ قریباً دس دن ہسپتال رہی اور روزانہ اس کا میاں آتا اور دعا کے لئے کہتا لیکن وہ بچاری دس دن کے بعد اللہ تعالیٰ کو پیاری ہوگئی۔ افسوس کے لئے لوگ بھی جاتے تھے، اسی طرح مَیں بھی گئی۔ حسب دستور انہوں نے سیپارے رکھے ہوئے تھے۔ جو عورت آتی اس کو سیپارہ پڑھنے کے لئے دیا جاتا۔ چنانچہ مجھے بھی دیا جو مَیں نے لے کر آرام سے پڑھ لیا۔ جب مَیں واپس رکھنے لگی تو مرنے والی کی امی نے مجھے کہا کہ یہ تو ابھی نہیں پڑھے گئے، آپ ادھر رکھیں جو پڑھے گئے

باقی صفحہ 16 پر ملاحظہ فرمائیں

# صحابہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا عشق الٰہی

مجلس انصاراللہ برطانیہ کے سالانہ مقابلہ مضمون نویسی 2021ء میں شامل ایک مضمون

(ڈاکٹر سر افتخار احمد ایاز)

صحابہ کرامؓ کا عشق الٰہی ایک ایسا وسیع اور بابرکت مضمون ہے جس پر کئی کتب لکھی جاسکتی ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں آپ کے صحابہ آپ کے رنگ میں ایسے رنگین ہوئے کہ آپ کی صفات کے اُس اعلیٰ درجہ کے نور سے صحابہ کرام کو بھی وافر حصہ ملا۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

اَصۡحَابِیۡ کَالنُّجُوۡمِ، بِاَیِّھِم اقۡتَدَیۡتُمۡ اِھۡتَدَیۡتُمۡ

ترجمہ: میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں۔ تم ان میں سے جن کی بھی پیروی کروگے ہدایت پاجاؤ گے۔ (صحیح مسلم کتاب فضائل صحابہ: 2/308)

صحابہ کرامؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں عشق الٰہی میں ایسے مخمور ہوئے کہ پھر انہیں کسی اور محبت کی رغبت ہی نہ رہی۔ اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے:

وَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ (البقرہ:166)

ترجمہ: ایمان والے سب سے زیادہ اللہ سے محبت کرتے ہیں۔

آیت میں فرمایا گیا ہے کہ اہلِ ایمان سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ سے محبت کرتے ہیں کہ خدا کی محبت پر ہر شے قربان کردیتے ہیں اور اِس محبت کو کسی شے پر قربان نہیں کرتے اور جہاں خدا کی اور غیر کی محبت کے تقاضوں کا مقابلہ ہو وہاں محبتِ الٰہی کے تقاضے کو ترجیح دیتے ہیں۔ بلا شبہ محبتِ الٰہی عظیم سعادت اور اعلیٰ درجے کی عبادت ہے۔ قرآن کریم کا بنظرِ غائر مطالعہ کریں تو معلوم ہوتا ہے کہ تمام عبادات کی اصل محبتِ الٰہی ہے، مثلاً نماز کے متعلق فرمایا:

وَ اَقِمِ الصَّلٰوۃَ لِذِکۡرِیۡ (طٰہٰ:15)

ترجمہ: اور میری یاد کے لئے نماز قائم کر۔

یونہی زکوٰۃ وصدقات کا معاملہ ہے کہ مال کی محبت سے اوپر درجے کی محبت خدا کے ساتھ ہوتی ہے تو بندہ اپنا محبوب مال راہِ خدا میں خرچ کرتا ہے چنانچہ فرمایا:

وَیُطۡعِمُوۡنَ الطَّعَامَ عَلٰی حُبِّہٖ مِسۡکِیۡنًا وَّ یَتِیۡمًا وَّ اَسِیۡرًا۔ اِنَّمَا نُطۡعِمُکُمۡ لِوَجۡہِ اللّٰہِ لَا نُرِیۡدُ مِنۡکُمۡ جَزَآءً وَّ لَا شُکُوۡرًا۔ (الدھر:9،8)

ترجمہ: اور وہ اللہ کی محبت میں مسکین اور یتیم اور قیدی کو کھانا کھلاتے ہیں۔ ان سے کہتے ہیں کہ ہم تمہیں خاص اللہ کی رضا کے لئے کھانا دیتے ہیں، ہم تم سے کوئی بدلہ یا شکر گزاری نہیں مانگتے۔

روزے میں بھی محبت کی جلوہ گری ہے کہ بھوک پیاس برداشت کرنا تو بہت نمایاں علامتِ محبت ہے کہ خدا کی خاطر حلال کھانا پینا اور جنسی خواہشات کو قربان کردیا جاتا ہے۔ اسی کی طرف حدیث قدسی میں یوں اشارہ فرمایا گیا:

الصوم لی وانا اجزی بہ ترجمہ: روزہ میرے لئے ہے اور میں خود اس کی جزا دوں گا یا میں خود ہی اس کی جزا ہوں۔ (مسلم ص448، حدیث:2708)

یونہی حج تو پورے کا پورا سفرِ محبت ہے کہ ظاہری اعتبار سے بے سلے کپڑے پہننا، خانہ کعبہ کے گرد چکر لگانا، منٰی و مزدلفہ وعرفات کے میدان میں جاکر کچھ دیر ٹھہرنا اور واپس چلے آنا ظاہری طور پر عقل میں نہیں آتا لیکن نظرِ محبت میں یہ سب محبوب کے حکم پر عقل قربان کرنے کی صورتیں ہیں اسی لئے حج کے حکم کی ابتدا ہی یوں ہے: وَ لِلّٰہِ عَلَی النَّاسِ حِجُّ الۡبَیۡتِ (اٰلِ عمران:98)

”ترجمہ: اور اللہ کے لیے لوگوں پر اس گھر کا حج کرنا فرض ہے۔“

قرآن مجید میں محبتِ الٰہی کی علامات کو مختلف پیرائے میں بیان فرمایا ہے مثلاً محبت کی ایک نشانی یہ ہے کہ مُحِب اپنے محبوب کے لیے جان، مال، اولاد، گھر بار سب کچھ قربان کرنے کے لیے تیار ہوجائے اس کی عملی مثال سیدنا ابراہیم علیہ السلام کی سیرت طیبہ میں بہت نمایاں نظر آتی ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے جب آپؑ کو حکم دیا کہ (بڑھاپے میں عطا کئے جانے والے) اپنے بیٹے اسماعیل اور اپنی زوجہ حضرت ہاجرہؓ کو ایک بیابان (ویرانے) میں چھوڑ آؤ تو حضرت ابراہیم علیہ السلام بلا تردد حکمِ الٰہی پر عمل کرتے ہوئے مکّے کے چٹیل میدان جہاں دور دور تک کوئی سایہ دار درخت اور پانی نہ تھا، اپنی بیوی اور بچے کو چھوڑ آئے۔ قرآن مجید میں آپؑ کے الفاظ یوں مذکور ہیں: رَبَّنَاۤ اِنِّیۡۤ اَسۡکَنۡتُ مِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ بِوَادٍ غَیۡرِ ذِیۡ زَرۡعٍ عِنۡدَ بَیۡتِکَ الۡمُحَرَّمِ (ابراھیم:38)۔ ترجمہ: اے میرے ربّ! میں نے اپنی کچھ اولاد کو تیرے عزت والے گھر کے پاس ایک ایسی وادی میں ٹھہرایا ہے جس میں کھیتی نہیں ہوتی۔

بیابان میں تنہا چھوڑی جانے والی حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کی خدا سے محبت اور حکم وقضا پر راضی رہنے کا جذبہ ملاحظہ فرمائیں کہ بخاری شریف میں ہے کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام بیوی اور بیٹے کو تنہا چھوڑ کر چل دیئے تو حضرت ہاجرہؓ نے بار بار سوال کیا کہ ہمیں یہاں کہاں چھوڑ کر جارہے ہیں؟ کوئی جواب نہ ملنے پر آخر میں پوچھا کہ کیا یہی اللہ کا حکم ہے؟ آپؑ نے کہا: ہاں! تب حضرت ہاجرہؓ نے نہایت ایمان افروز جملہ کہا: ٹھیک ہے، تب تو اللہ ہم کو ضائع نہیں ہونے دے گا۔

(بخاری، ج2، ص424، حدیث:3364)

پھر محبتِ الٰہی کے اُس لازوال، بے مثال واقعے پر نظر دوڑائیں کہ چشم فلک نے تسلیم ورضا اور محبتِ الٰہی کا ایسا شاہکار کبھی نہ دیکھا ہوگا کہ حکمِ ربانی پر حضرت ابراہیم علیہ السلام عزیز ومحبوب بیٹے اسماعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ذبح کرنے کے لیے تیار ہوگئے اور بیٹے سے فرمایا: ترجمہ: اے میرے بیٹے! میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں تجھے ذبح کررہا ہوں۔ اب تو دیکھ کہ تیری کیا رائے ہے؟ بیٹے نے

کہا: اے میرے باپ! آپ وہی کریں جس کا آپ کو حکم دیا جا رہا ہے۔ اِنْ شَاءَ اللہ آپ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائیں گے۔'' (الصّٰفّٰت:103)

باپ اپنے بیٹے کو خدا کے حکم پر ذبح کرنے کو تیار ہے اور بیٹا گردن پر چھری چلوانے کے لیے راضی ہے۔ سبحان اللہ، اس سے بڑھ کر محبتِ الٰہی کے لیے بندہ کیا قربان کر سکتا ہے۔

محبتِ الٰہی کی ایک اور نشانی محبوب حقیقی کی عبادت سے محبت کرنا بھی ہے۔ قرآن مجید میں ان مقربین بارگاہِ الٰہی کا راتوں کو جاگنا، بستروں سے جدا رہنا، نیند قربان کرنا اور راحت و آرام لُٹا دینا کئی آیات میں مذکور ہے۔ چنانچہ فرمایا: كَانُوْا قَلِيْلًا مِّنَ الَّيْلِ مَا يَهْجَعُوْنَ۔ وَ بِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ۔ (الذّٰریٰت:17،18)

ترجمہ: وہ (تقویٰ و احسان والے) رات میں کم سویا کرتے تھے اور رات کے آخری پہروں میں بخشش مانگتے تھے۔

اور ایک جگہ فرمایا: تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّ طَمَعًا۔ (السجدۃ:16)

ترجمہ: ان (مومنین کاملین) کی کروٹیں ان کی خوابگاہوں سے جدا رہتی ہیں اور وہ ڈرتے ہوئے اور امید کرتے ہوئے اپنے رب کو پکارتے ہیں۔''

راتوں کو جاگ کر محبوبِ حقیقی کی ملاقات و مناجات کے شوق میں سجدہ و قیام میں رات گزارنا محبت کے سچے اور غالب جذبے کے بغیر بہت مشکل ہے۔

''عبادت سے محبت'' میں تلاوت، ذکر، نماز سب اعمال کی محبت شامل ہے اور محبوب حقیقی کا پاک مبارک کلام قرآن کریم سن کر آنسو بہانا بھی اسی میں داخل ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے: ترجمہ: اور جب یہ سنتے ہیں وہ جو رسول کی طرف نازل کیا گیا تو تم دیکھو گے کہ ان کی آنکھیں آنسوؤں سے اُبل پڑتی ہیں اس لیے کہ وہ حق کو پہچان گئے۔ (المائدۃ:83)

ذکر الٰہی کی کثرت تو محبت کی اعلیٰ علامت ہے۔ حدیث میں ہے: ترجمہ: یعنی جو جس سے محبت کرتا ہے وہ اسے بڑی کثرت سے یاد بھی کرتا ہے۔

اسی لئے قرآن مجید میں کثرتِ ذکر کا بار بار تذکرہ ہے چنانچہ فرمایا: فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ (البقرۃ:152) ''تو تم مجھے یاد کرو میں تمہیں یاد کروں گا۔''

سَيِّدُ الْمُحِبِّين حضور پُرنور ﷺ اور آپ کے صحابہؓ کا عمل مبارک یہ تھا کہ وہ ہر وقت اللہ کا ذکر کرتے تھے۔ محبوب سے ہم کلام ہونا اور اس کی بارگاہ میں حاضر ہونا اہل محبت کی معراج، آنکھوں کی ٹھنڈک اور دلوں کی راحت ہے۔ اسی لئے نبی کریم ﷺ نے فرمایا: نماز میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے اور فرمایا، نماز مومن کی معراج ہے۔ (مرقاۃ المفاتیح، باب المساجد، ج2، ص452، تحت الحدیث:746)

اوپر بیان کردہ تمام علامات کی روشنی سے صحابہ کرامؓ کی زندگی ایسی منور تھی کہ آنحضرت ﷺ نے ان کو ان چمکتے ہوئے ستاروں سے تشبیہ دی کہ ان میں جن کی بھی پیروی کرو گے تم ہدایت پا جاؤ گے۔ اللہ تعالیٰ نے صحابہ کرامؓ کو اخلاق فاضلہ کی ایسی جلا بخشی تھی کہ انہیں کفر، گناہ اور نافرمانی سے دُوری صرف از حکم شریعت نہیں از راہ طبیعت بھی حاصل ہو چکی تھی۔ شریعت کے تقاضے ان کی طبیعت بن چکے تھے اور اللہ تعالیٰ نے ایمان کو ان کے دلوں کی طلب اور زینت بنا دیا تھا۔ اس عقیدہ پر قرآن کریم کی کھلی شہادت موجود ہے کہ

وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ الْاِيْمَانَ وَ زَيَّنَهٗ فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَ كَرَّهَ اِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَ الْعِصْيَانَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ۔ (سورۃ الحجرات:8)

''ترجمہ: لیکن اللہ نے تمہارے لئے ایمان کو محبوب بنا دیا ہے اور اسے تمہارے دلوں میں سجا دیا ہے اور تمہارے لئے کفر اور بداعمالی اور نافرمانی سے سخت کراہت پیدا کر دی ہے۔ یہی وہ لوگ ہیں جو ہدایت یافتہ ہیں۔''

دنیا میں انسانوں کے کسی گروہ نے کسی انسان کے ساتھ اپنے سارے دل اور اپنی ساری روح سے ایسا عشق نہیں کیا ہوگا جیسا کہ صحابہ نے اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے راہِ حق میں کیا۔ انھوں نے اس محبت کی راہ میں وہ سب کچھ قربان کر دیا جو انسان کر سکتا ہے اور پھر اس راہ سے انہوں نے سب کچھ پایا جو انسانوں کی کوئی جماعت پا سکتی ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام ایک جگہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کی قربانیوں اور ان کے مقام و مرتبہ اور اللہ تعالیٰ کے ان پر انعامات کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا سارا مال و متاع خدا تعالیٰ کی راہ میں دے دیا اور آپ نے کمبل پہن لیا تھا مگر اللہ تعالیٰ نے اس پر انہیں کیا دیا۔ تمام عرب کا انہیں بادشاہ بنا دیا اور اسی کے ہاتھ سے اسلام کو نئے سرے سے زندہ کیا اور مرتد عرب کو پھر فتح کر کے دکھا دیا اور وہ کچھ دیا جو کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا۔''

فرماتے ہیں: ''غرض ان لوگوں کا صدق و وفا اور اخلاص و مروّت ہر مسلمان کے لئے قابل اُسوہ ہے۔ صحابہؓ کی زندگی ایک ایسی زندگی تھی کہ تمام نبیوں میں سے کسی نبی کی زندگی میں یہ مثال نہیں پائی جاتی...۔'' فرماتے ہیں کہ ''اصل بات یہ ہے کہ جب تک انسان اپنی خواہشوں اور اغراض سے الگ ہو کر خدا تعالیٰ کے حضور نہیں آتا وہ کچھ حاصل نہیں کرتا بلکہ اپنا نقصان کرتا ہے۔ لیکن جب وہ تمام نفسانی خواہشات اور اغراض سے الگ ہو جاوے اور خالی ہاتھ اور صافی قلب لے کر خدا تعالیٰ کے حضور جاوے تو خدا اس کو دیتا ہے اور خدا تعالیٰ اس کی دستگیری کرتا ہے۔ مگر شرط یہی ہے کہ انسان مرنے کو تیار ہو جاوے اور اس کی راہ میں ذلّت اور موت کو خیر باد کہنے والا بن جاوے''۔ فرمایا ''دیکھو دنیا ایک فانی چیز ہے۔ (کوئی اس میں مستقل نہیں رہتا) مگر اس کی لذت بھی اسی کو ملتی ہے جو اس کو خدا کے واسطے چھوڑتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جو شخص خدا تعالیٰ کا مقرّب ہوتا ہے خدا تعالیٰ دنیا میں اس کے لئے قبولیت پھیلا دیتا ہے۔ یہ وہی قبولیت ہے جس کے لئے دنیا دار ہزاروں کوششیں کرتے ہیں کہ کسی طرح کوئی خطاب مل جاوے یا کسی عزت کی جگہ یا دربار میں کرسی ملے اور کرسی نشینوں میں نام لکھا جاوے۔ غرض تمام دنیوی عزتیں اسی کو دی جاتی ہیں اور ہر دل میں اسی کی عظمت اور قبولیت ڈال دی جاتی ہے جو خدا تعالیٰ کے لئے سب کچھ چھوڑنے اور کھونے پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔ نہ صرف آمادہ بلکہ چھوڑ دیتے ہیں۔ غرض یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کے واسطے کھونے والوں کو سب کچھ دیا جاتا ہے۔'' (ملفوظات جلد 5 صفحہ 398-399 مع حاشیہ۔ ایڈیشن 1985ء مطبوعہ انگلستان)

یہ صدق و وفا اور اخلاص و مروّت دکھانے والوں کے نمونے ہمیں اس شان سے نظر آتے ہیں کہ انسان حیران رہ جاتا ہے۔ آنحضرت ﷺ کی قوتِ قدسی نے نہ صرف ان کی محبتوں کے رخ بدل دیئے۔ پہلے محبتوں کے رُخ کسی اَور طرف تھے پھر اَور طرف کر دیئے۔ دنیا سے خدا کی طرف کر دیے۔ بلکہ ان محبتوں کے پیمانوں کو وہ عروج عطا کر دیا، وہ بلندیاں دے دیں جس کی مثال دنیا میں پہلے نہیں ملتی تھی۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے کس خوبصورتی سے اس عروج اور بلندی کی مثال دی ہے کہ فرمایا کہ ان کے اس معیار محبت اور قربانی کی سابقہ انبیاء کی زندگی میں بھی

مثال نہیں پائی جاتی۔ اور جہاں تک نبیوں کے ماننے والوں کا سوال ہے تو ان کی شان کیا، ان کی حالت تو صحابہ کے مقابلہ میں بہت ہی گری ہوئی تھی۔ یہ صحابہ اپنی تمام نفسانی خواہشات سے پاک تھے۔ صاف دل ہو کر اور اللہ تعالیٰ کے لئے خالص ہو کر صرف اور صرف خدا تعالیٰ کی رضا چاہنے کے لئے اپنی زندگیاں گزارنے والے تھے اور جب یہ حالت ہو تو پھر خدا تعالیٰ بھی نوازتا ہے اور بے انتہا نوازتا ہے اور ہم صحابہ کی زندگی میں یہ باتیں دیکھتے ہیں۔ بعض صحابہ کے واقعات پیش کرتا ہوں کہ کس طرح انہوں نے اپنے نفسوں کو خدا تعالیٰ کے ماتحت کر لیا تھا۔ کیا نمونے انہوں نے دکھائے۔

حضرت عَبّاد بن بشرؓ ایک انصاری صحابی تھے۔ عین جوانی میں تقریباً پینتالیس سال کی عمر میں ان کو شہادت نصیب ہوئی تھی۔ (اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ جلد 3 صفحہ 46 عباد بن بشرؓ دار الفکر بیروت 2003ء)، (الاصابہ فی تمیز الصحابہ جلد 3 صفحہ 496 عباد بن بشرؓ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت 2005ء) ان کی عبادت اور عشق الٰہی کا ایک واقعہ بیان کرتے ہوئے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک رات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تہجد کے وقت جاگے تو مسجد سے قرآن کریم کی تلاوت کی آواز آ رہی تھی۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تہجد کے لئے بہت جلدی جاگا کرتے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا یہ آواز عَبّاد کی ہے؟ حضرت عائشہ کہتی ہیں مَیں نے عرض کی کہ انہی کی آواز لگتی ہے۔ اس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دعا دی کہ اے اللہ! عَبّاد پر رحم کر۔ (صحیح البخاری کتاب الشہادات باب شہادۃ الاعمی... الخ حدیث 2655)

کتنے خوش نصیب تھے وہ لوگ جو اپنی راتیں عبادت خداوندی میں گزار کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعاؤں کو براہ راست حاصل کرنے والے بنے۔ اور راتوں کو اٹھ کر وہ اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کے لئے اور اس کی رحمتوں کو حاصل کرنے کے لئے پکارتے تھے۔

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام عشق الٰہی اور دین کی خاطر عظیم الشان قربانی کا ذکر کرتے ہوئے ایک موقع پر فرماتے ہیں کہ:

''محبت ایک ایسی شے ہے کہ وہ سب کچھ کرا دیتی ہے۔ ایک شخص کسی پر عاشق ہوتا ہے تو معشوق کے لئے کیا کچھ نہیں کر گزرتا۔'' پھر دنیا والوں کی ایک مثال دی کہ ''ایک عورت کسی پر عاشق تھی۔ اس کو کھینچ کھینچ کر لاتے تھے اور طرح طرح کی تکلیفیں دیتے تھے۔ ماریں کھاتی تھی مگر وہ کہتی تھی کہ مجھے لذّت ملتی ہے۔ جبکہ جھوٹی محبتوں، فسق و فجور کے رنگ میں جلوہ گر ہونے والے عشق میں مصائب اور مشکلات کے برداشت کرنے میں ایک لذت ملتی ہے۔'' آپ فرماتے ہیں (دنیاداروں کا یہ حال ہے) ''تو خیال کرو کہ وہ جو خدا تعالیٰ کا عاشق زار ہو، اس کے آستانۂ اُلوہیت پر نثار ہونے کا خواہشمند ہو وہ مصائب اور مشکلات میں کس قدر لذت پا سکتا ہے۔''

آپ فرماتے ہیں کہ ''صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی حالت دیکھو۔ مکّہ میں ان کو کیا کیا تکلیفیں پہنچیں۔ بعض ان میں سے پکڑے گئے۔ قسم قسم کی تکلیفوں اور عقوبتوں میں گرفتار ہوئے۔ مرد تو مرد بعض مسلمان عورتوں پر اس قدر سختیاں کی گئیں کہ ان کے تصوّر سے بدن کانپ اٹھتا ہے۔ اگر وہ مکّہ والوں سے مل جاتے تو اس وقت بظاہر وہ ان کی بڑی عزت کرتے کیونکہ وہ ان کی برادری ہی تو تھے۔ مگر وہ کیا چیز تھی جس نے ان کو مصائب اور مشکلات کے طوفان میں بھی حق پر قائم رکھا۔ وہ وہی لذت اور سرور کا چشمہ تھا جو حق کے پیار کی وجہ سے ان کے سینوں سے پھوٹ نکلتا تھا۔''

پھر آپ اس واقعہ کی مثال دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

''ایک صحابی کی بابت لکھا ہے کہ جب ان کے ہاتھ کاٹے گئے تو انہوں نے کہا کہ میں وضو کرتا ہوں۔ اس وقت اس نے دعا کی کہ یا اللہ! آنحضرت ﷺ کو خبر پہنچا دے۔ رسول اللہ ﷺ اس وقت مدینہ (میں) تھے۔ جبرائیل علیہ السلام نے جا کر السلام علیکم کہا۔ آپ نے علیکم السلام کہا اور اس واقعہ پر اطلاع ملی۔ غرض اس لذت کے بعد جو خدا تعالیٰ میں ملتی ہے ایک کیڑے کی طرح کچل کر مر جانا منظور ہوتا ہے۔'' (جس طرح ان صحابی نے کہا تھا میں نے ربّ کعبہ کو پا لیا۔ جو انتہا تھی عشق کی وہاں میں پہنچ گیا۔) فرماتے ہیں کہ ''اور مومن کو سخت سے سخت تکالیف بھی آسان ہی ہوتی ہیں۔ سچ پوچھو تو مومن کی نشانی ہی یہی ہوتی ہے کہ وہ مقتول ہونے کے لئے تیار رہتا ہے۔ اسی طرح اگر کسی شخص کو کہہ دیا جاوے کہ یا نصرانی ہو جا یا قتل کر دیا جائے گا۔ اس وقت دیکھنا چاہیے کہ اس کے نفس سے کیا آواز آتی ہے؟ آیا وہ مرنے کے لئے سر رکھ دیتا ہے یا نصرانی ہونے کو ترجیح دیتا ہے۔ اگر (وہ) مرنے کو ترجیح دیتا ہے تو وہ مومن حقیقی ہے ورنہ کافر ہے۔ غرض ان مصائب میں جو مومنوں پر آتے ہیں اندر ہی اندر ایک لذت ہوتی ہے۔ بھلا سوچو تو سہی کہ اگر یہ مصائب لذت نہ ہوتے تو انبیاء علیہم السلام ان مصائب کا ایک دراز سلسلہ کیونکر گزارتے۔''

(ماخوذ از ملفوظات جلد 2 صفحہ 308-309۔ ایڈیشن 1985ء مطبوعہ انگلستان)

صحابہ کی ایسی مثالیں ہیں کہ ان میں آنحضرت ﷺ کی قوت قدسی نے ایک ایسی روح پھونک دی تھی کہ جاتے ہوئے بھی یہ کہتے تھے، مرتے ہوئے یہ کہتے تھے جیسا کہ ہم نے سنا کہ کعبہ کے رب کی قسم ہم کامیاب ہو گئے۔ ہم نے خدا کو پا لیا۔ لیکن یہ وہ لوگ تھے جو نیکیاں کرنے والے تھے۔ جن پر جب ظلم کئے جاتے تھے تو اس ظلم کی خاطر قربانیاں دیتے تھے نہ کہ خود ظالم بن کر ظلم کرتے جس طرح کہ آج کل کے بعض گروہوں نے کام شروع کیا ہے اور پھر کہتے ہیں کہ ہم شہید ہو گئے یا شہید ہو جائیں گے تو جنت میں چلے جائیں گے۔ یہ وہ لوگ نہیں تھے۔ یہ لوگ ظلم کے خلاف جنگ کرنے والے تھے۔ ظلم پھیلانے والے نہیں تھے۔

حضرت عبداللہؓ بن عمرو ایک انصاری صحابی تھے جن کے بارے میں یوں بیان ہوا ہے کہ اُحد کی جنگ میں جاتے ہوئے انہوں نے اپنے بیٹے کو کہا کہ سب سے پہلے مجھے شہادت حاصل ہو گی۔ شاید انہوں نے خواب دیکھی تھی یا اللہ تعالیٰ نے بتایا تھا۔ کہنے لگے کہ میری موت کے بعد تم اپنی بہنوں کا خیال رکھنا۔ ان کی بیٹیاں تھیں۔ اور ایک یہودی سے مَیں نے قرض لیا ہوا ہے۔ وہ قرض میرے کھجور کے باغات میں سے ادا کر دینا جب اس کی آمد آئے گی۔ (صحیح البخاری کتاب الجنائز باب ھل یخرج المیت من القبر واللحد لعلۃ حدیث 1351، کتاب المناقب باب علامات النبوۃ حدیث 3580)

یہ تھا اللہ تعالیٰ سے محبت اور تقویٰ، پاکیزگی اور حقوق کی ادائیگی کا معیار۔ جنگ میں جا رہے ہیں۔ جان کی کوئی پروا نہیں ہے۔ کوئی فکر نہیں۔ بلکہ اس بات کی خوشی ہے کہ میں شہید ہونے والوں میں سے پہلے شہادت کی سعادت پانے والا ہوں یا پاؤں گا۔ یہ خوف نہیں کہ میری جوان بیٹیاں ہیں ان کے حقوق بھی ادا کرنے ہیں۔ ان حقوق کی ادائیگی کے لئے ایک تو توکّل علی اللہ ہے۔ اللہ پر توکل کیا۔ پھر بیٹے کو نصیحت کی کہ اب تم نے گھر کا بڑا بن کر ان فرائض کو پورا کرنا ہے اور بہنوں کا خیال رکھنا ہے۔ اور پھر قرض کی ادائیگی کی بھی فکر ہے کہ یہودی سے قرض لیا ہوا ہے اس کا سامان بھی مَیں تمہیں نہیں کہتا کہ تم اپنی ذات سے کرو بلکہ ان شاء اللہ تعالیٰ باغات کی آمد سے ادا ہو جائے گا۔ تم پر بوجھ نہیں ڈال رہا۔ ہاں ایک فرض سے تمہیں

آگاہ کر رہا ہوں۔ ایک اسلامی حکم سے تمہیں آگاہ کر رہا ہوں کہ قرض کی ادائیگی کرنی ضروری ہے اور قرض اتار کر پھر ہی تم میری جائیداد کے وارث بن سکتے ہو۔ پہلی بات اور پہلا حکم یہی ہے کہ قرض اتارو۔

حضرت عبداللہ کی شہادت اور قربانی کو بھی کس طرح اللہ تعالیٰ نے نوازا۔ اس کا ذکر یوں ملتا ہے کہ حضرت عبداللہ کے بیٹے کو افسردہ دیکھ کر آنحضرت ﷺ نے تعزیت فرمانے کے بعد فرمایا کہ مَیں تمہیں ایک خوش کرنے والی بات بتاتا ہوں۔ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے باپ کو شہادت کے بعد اپنے سامنے بٹھایا اور فرمایا کہ مجھ سے جو چاہو خواہش کرو مَیں تمہیں عطا کروں گا۔ حضرت عبداللہ نے اپنے ربّ سے عرض کیا کہ اے میرے خدا! میں نے حقِ بندگی تو ادا نہیں کیا۔ تیرے سامنے خواہش کس منہ سے کروں۔ حالانکہ آپ کے عبادتوں کے معیار تھے، قربانیوں کے معیار تھے۔ لیکن پھر بھی یہ کہہ رہے ہیں کہ مَیں نے تیرا حقِ بندگی تو ادا نہیں کیا۔ پھر کس منہ سے تیرے سامنے اپنی خواہش کا اظہار کروں۔ تیرا رحم اور فضل ہے جو عطا کر دے۔ پھر عرض کیا کہ خواہش میری اگر پوچھتا ہے اے اللہ! تو یہی خواہش ہے کہ مجھے تُو پھر دنیا میں لوٹا دے تا کہ مَیں پھر تیرے نبی کے ساتھ ہو کر دشمن کا مقابلہ کروں اور پھر شہید ہو کر آؤں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ مَیں یہ فیصلہ کر چکا ہوں جس کو ایک دفعہ موت دے دوں وہ دوبارہ دنیا میں لوٹایا نہیں جاتا۔ (مجمع الزوائد جلد 9 صفحہ 389 حدیث 15756 کتاب المناقب باب فی عبداللہ بن عمرؓ مطبوعہ دارالکتب العلمیۃ بیروت 2001ء)

پس یہ لوگ ایمان میں بڑھے ہوئے تھے۔ یقین میں بڑھے ہوئے تھے۔ کسی بھی صحابی کے واقعہ کو لے لیں۔ وہ اخلاص اور وفا اور خدا تعالیٰ کی خاطر جان کے نذرانے پیش کرنے کے لئے ہمہ وقت تیار رہتے تھے۔

آنحضرت ﷺ کی قوت قدسی کی وجہ سے صحابہ کا ایمان ہر وقت بڑھتا ہی جاتا تھا۔ ان صحابہ کے عام روز کے معاملات بھی عشقِ الٰہی اور عشقِ رسول کے عجیب نظارے دکھاتے تھے۔ ان کی کوشش ہوتی تھی کہ کسی طرح کوئی موقع ملے اور ہم اپنی محبت کا اظہار کریں۔ حضرت عبداللہ بن عمرو کے بارے میں آتا ہے کہ وہ ہر وقت اس فکر میں رہتے تھے کہ کس طرح عام حالات میں آنحضرت ﷺ سے محبت و وفا کا اظہار کریں۔ روایت میں آتا ہے کہ ایک دفعہ اپنے بیٹے حضرت جابر کے ہاتھ گھر میں پکی ہوئی کوئی میٹھی چیز آنحضرت ﷺ کی خدمت میں بھجوائی۔ جب وہ واپس آئے تو بیٹے سے پوچھا کہ آنحضرت ﷺ نے کچھ ارشاد فرمایا تھا؟ انہوں نے کہا کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ جابر گوشت لائے ہو۔ اس پر حضرت عبداللہ بن عمرو نے کہا کہ میرے آقا کو گوشت کی خواہش ہے۔ اسی وقت گھر کی ایک بکری ذبح کی اور پھر گوشت بھون کر آنحضرت ﷺ کی خدمت میں بھجوایا۔ آنحضرت ﷺ نے ان کے خاندان کو بھی دعا سے نوازا۔

(الجامع لشعب الایمان جلد 8 صفحہ 62-63 حدیث 5503 مطبوعہ مکتبۃ الرشد ناشرون ریاض 2003ء)

تو یہ تھے وہ صحابہ جو ترقی کرتے کرتے اپنے انتہائی مقام کو پہنچے۔ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں کہ ”چونکہ ترقی تدریجاً ہوتی ہے اس لئے صحابہ کی ترقیاں بھی تدریجی طور پر ہوئی تھیں۔“ فرماتے ہیں کہ ”آپ صحابہ کو دیکھ کر (یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کو دیکھ کر) چاہتے تھے کہ پوری ترقیات پر پہنچیں۔ لیکن یہ عروج ایک وقت پر مقدر تھا۔“ (یعنی تدریجی ہوتا ہے) ”آخر صحابہ نے وہ پایا جو دنیا نے کبھی نہ پایا تھا اور وہ دیکھا جو کسی نے نہ دیکھا تھا۔“

(ملفوظات جلد 2 صفحہ 52۔ ایڈیشن 1985ء مطبوعہ انگلستان)

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام ایک موقع پر صحابہ کے بارے میں فرماتے ہیں کہ ”صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے زمانہ کو اگر دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ بڑے سیدھے سادے تھے جیسے کہ ایک برتن قلعی کروا کر صاف اور ستھرا ہو جاتا ہے۔ ایسے ہی ان لوگوں کے دل تھے جو کلام الٰہی کے انوار سے روشن اور کدورت نفسانی کے زنگ سے بالکل صاف تھے۔ گویا قَدۡ اَفۡلَحَ مَنۡ زَكّٰىهَا کے سچے مصداق تھے۔“ (ملفوظات جلد 6 صفحہ 15۔ ایڈیشن 1985ء مطبوعہ انگلستان)

پھر آپ فرماتے ہیں کہ:

”صحابہ نے اس قدر صدق دکھایا اور انہوں نے نہ صرف بُت پرستی اور مخلوق پرستی سے ہی منہ موڑا“ (نہ صرف بت پرستی سے اور مخلوق پرستی سے یعنی لوگوں کو پوجنے سے اور لوگوں کی خوش آمدیں کرنا یا ان کی منّتیں کرنا یہ بھی پوجنا ہی ہوتا ہے۔) ”بلکہ درحقیقت ان کے اندر سے دنیا کی طلب ہی مسلوب ہوگئی اور وہ خدا کو دیکھنے لگ گئے۔ وہ نہایت سرگرمی سے خدا تعالیٰ کی راہ میں ایسے فدا تھے کہ گویا ہر ایک ان میں سے ابراہیم تھا۔“ (ملفوظات جلد 6 صفحہ 137۔ ایڈیشن 1985ء مطبوعہ انگلستان)

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: لَا تُلۡهِيۡهِمۡ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيۡعٌ عَنۡ ذِكۡرِ اللّٰهِ (النور:38)۔ (قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جنہیں نہ کوئی تجارت اور نہ کوئی خرید و فروخت اللہ کے ذکر سے غافل کرتی۔)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اس کی وضاحت کرتے ہوئے صحابہ کی فضیلت بیان فرمائی۔ چنانچہ فرمایا: ”یہ ایک ہی آیت صحابہ کے حق میں کافی ہے کہ انہوں نے بڑی بڑی تبدیلیاں کی تھیں اور انگریز بھی اس کے معترف ہیں کہ ان کی کہیں نظیر ملنا مشکل ہے۔ بادیہ نشین لوگ اور اتنی بہادری اور جرأت تعجب آتا ہے۔“

(ملفوظات جلد 5 صفحہ 304۔ ایڈیشن 1985ء)

فرماتے ہیں: ”وہ ایسے مرد ہیں کہ ان کو یادِ الٰہی سے نہ تجارت روک سکتی ہے اور نہ بَیع مانع ہوتی ہے یعنی محبت الٰہیہ میں ایسا کمال تام رکھتے ہیں کہ دنیوی مشغولیاں گو کیسی ہی کثرت سے پیش آویں ان کے حال میں خلل انداز نہیں ہوسکتیں۔“ (براہین احمدیہ، جلد اوّل صفحہ 617 حاشیہ)

پھر آپ فرماتے ہیں کہ: ”یاد رکھو کہ کامل بندے اللہ تعالیٰ کے وہی ہوتے ہیں جن کی نسبت فرمایا ہے لَا تُلۡهِيۡهِمۡ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيۡعٌ عَنۡ ذِكۡرِ اللّٰهِ۔ جب دل خدا کے ساتھ سچا تعلق اور عشق پیدا کر لیتا ہے تو وہ اس سے الگ ہوتا ہی نہیں۔ اس کی ایک کیفیت اس طریق پر سمجھ میں آسکتی ہے کہ جیسے کسی کا بچہ بیمار ہو تو خواہ وہ کہیں جاوے، کسی کام میں مصروف ہو، مگر اس کا دل اور دھیان اسی بچہ میں رہے گا۔ اسی طرح جو لوگ خدا کے ساتھ سچا تعلق اور محبت پیدا کرتے ہیں وہ کسی حال میں بھی خدا کو فراموش نہیں کرتے۔“ (ملفوظات جلد 7 صفحہ 20-21۔ ایڈیشن 1985ء مطبوعہ انگلستان)

پس صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم نے وہ سچا تعلق اور عشق خدا تعالیٰ سے پیدا کر لیا تھا کہ سوال ہی نہیں تھا کہ وہ کسی طرح بھی خدا تعالیٰ سے غافل ہوں یا کسی بھی قربانی سے وہ دریغ کرنے والے ہوں۔ صحابہ کی بہت سی مثالیں ہیں۔ حضرت خَبَاب کے بارے میں آتا ہے جب ان کی وفات کا وقت قریب آیا تو اللہ تعالیٰ کا اتنا خوف اور خشیت تھی کہ انہوں نے اپنا کفن دیکھنے کے لئے منگوایا اور دیکھا تو وہ ایک عمدہ کپڑے کا کفن تھا۔ اپنے عزیزوں سے کہا کہ اتنا عمدہ کفن مجھے دو گے؟ اور رو پڑے اور کہنے لگے کہ رسول اللہ ﷺ کے چچا حضرت حمزہ کو ایک چادر کفن کے لئے میسر ہوئی تھی اور وہ بھی اتنی چھوٹی کہ پاؤں ڈھانکتے تو سر ننگا ہو جاتا تھا۔ سر ڈھانپتے تو

پاؤں ننگے ہوجاتے تھے۔ تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت پر پاؤں کو گھاس سے ڈھانپ دیا گیا۔ پھر انتہائی خشیت سے کہنے لگے کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں ایک دینار یا درہم کا بھی میں مالک نہیں تھا اور آج رسول اللہ ﷺ کے فیض کی برکت سے اللہ تعالیٰ کے انعامات کی وجہ سے، ان قربانیوں کو قبول کرنے کی وجہ سے مجھے اللہ تعالیٰ نے اتنی دولت دی ہے کہ میرے گھر کے کونے میں جو صندوق پڑا ہے اس میں ہی چالیس ہزار درہم پڑے ہوئے ہیں۔ کہنے لگے کہ اللہ تعالیٰ نے اتنا دیا ہے کہ مجھے ڈر ہے کہ کہیں اللہ تعالیٰ نے ہمارے اعمال کی جزا اس دنیا میں ہی نہ دے دی ہو اور کہیں آخری زندگی میں جو اجر ہے، اخروی زندگی کے جو اجر ہیں ان سے میں کہیں محروم نہ کر دیا جاؤں۔

اللہ تعالیٰ کی خشیت اور تقویٰ کا یہ مقام تھا کہ اپنے آپ کو انتہائی کمزور سمجھتے تھے۔ اللہ تعالیٰ کا خوف تھا، فکر تھی کہ مرنے کے بعد خدا تعالیٰ راضی بھی ہوتا ہے کہ نہیں اور یہی دعا تھی کہ اللہ تعالیٰ راضی ہوجائے۔

(الطبقات الکبریٰ لابن سعد جلد 3 صفحہ 88-89 خباب بن الارتؓ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت 1996ء)

معاذ بن جبل ایک صحابی تھے ان کے بارے میں آتا ہے کہ تہجد ادا کرنے والے اور لمبی عبادت کرنے والے تھے۔ ان کی تہجد کی نماز کا ان کے قریبیوں نے یوں نقشہ کھینچا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے حضور عرض کرتے کہ اے میرے مولیٰ! اس وقت سب سوئے ہوئے ہیں۔ آنکھیں سوئی ہوئی ہیں۔ اے اللہ! تُو حیّ و قیّوم ہے میں تجھ سے جنت کا طلب گار ہوں مگر اس میں کچھ سُست رَو ہوں۔ یعنی عمل کرنے میں میں سست ہوں۔ اور آگ سے دور بھاگنے میں کمزور اور ناتواں ہوں۔ مجھے پتا ہے کہ جہنم کی آگ بھی ہے اور اس کے لئے نیکیاں کرنی پڑتی ہیں لیکن اس سے بچنے کے لئے میں بہت کمزور ہوں۔ اے اللہ! تُو مجھے اپنے پاس سے ہدایت عطا کر دے اور وہ ہدایت دے جو مجھے قیامت کے دن بھی نصیب ہو جس دن تُو اپنے وعدہ کے خلاف نہیں کرے گا۔ (اسد الغابہ جلد 4 صفحہ 402 معاذ بن جبلؓ مطبوعہ دار الفکر بیروت 2003ء)

حضرت کعب بن مالک کے بیٹے حضرت معاذؓ کے بارے میں بیان کیا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا حضرت معاذؓ کے ساتھ عجیب سلوک تھا۔ وہ نہایت حسین بھی تھے۔ بہت سخی بھی تھے۔ ان کی دعائیں بھی بہت قبول ہوتی تھیں۔ جو اللہ تعالیٰ سے مانگتے اللہ تعالیٰ انہیں عطا بھی کر دیتا تھا۔ اللہ تعالیٰ کا ان سے خاص معاملہ تھا۔ اگر قرض چڑھتے بھی تھے تو اترنے کے سامان بھی اللہ تعالیٰ فرما دیتا تھا۔ ایک عجیب فہم و فراست اللہ تعالیٰ نے انہیں عطا کی ہوئی تھی۔

(المعجم الکبیر للطبرانی جلد 20 صفحہ 30 تا 32 حدیث 44 مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت 2002ء)

اللہ تعالیٰ سے محبت کی وجہ سے ان صحابہ کی رسول اللہ ﷺ سے بھی محبت تھی۔ یا رسول اللہ ﷺ کی محبت کی وجہ سے ہی خدا تعالیٰ سے بھی محبت پیدا ہوئی تھی کیونکہ آپ کی قوتِ قدسی نے ہی اللہ تعالیٰ کی محبت کا اِدراک ان لوگوں میں پیدا کیا تھا۔ جیسا کہ ذکر ہوا آنحضرت ﷺ کی قوتِ قدسی نے ان میں ایک انقلاب پیدا کیا تھا ورنہ یہ عشق و محبت کی داستانیں جو ہیں کبھی رقم نہ ہوتیں۔ اللہ تعالیٰ کی خاطر آنحضرت ﷺ سے جو محبت تھی وہ بھی ایسی کہ جس کی نظیر نہیں ملتی۔ جیسا کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بھی ذکر کیا ہے۔ چنانچہ حضرت شمّاس بن عثمان کے بارے میں تاریخ نے ایسا واقعہ محفوظ کیا ہے جو ان کی آنحضرت ﷺ سے محبت کی ایک مثال بن گیا اور اسلام کی خاطر قربانی کے اعلیٰ ترین معیار قائم کرنے کی بھی مثال ہے۔

جنگِ اُحد میں جہاں حضرت طلحہؓ کی عشق و محبت کی داستان کا ذکر ملتا ہے کہ کس طرح انہوں نے اپنا ہاتھ آنحضرت ﷺ کے چہرہ مبارک کے سامنے رکھا کہ کوئی تیر آپ کو نہ لگے وہاں حضرت شمّاس نے بھی بڑا عظیم کردار ادا کیا ہے۔ حضرت شمّاس آنحضرت ﷺ کے سامنے کھڑے ہو گئے اور ہر حملہ اپنے اوپر لیا۔ آنحضرت ﷺ نے حضرت شماس کے بارے میں فرمایا کہ شماس کو اگر میں کسی چیز سے تشبیہ دوں تو ڈھال سے تشبیہ دوں گا کہ وہ اُحد کے میدان میں میرے لئے ایک ڈھال ہی تو بن گیا تھا۔ وہ میرے آگے پیچھے دائیں اور بائیں حفاظت کرتے ہوئے آخر دم تک لڑتا رہا۔ آنحضرت ﷺ جس طرف نظر ڈالتے آپؐ فرماتے ہیں شماس انتہائی بہادری سے وہاں مجھے لڑتے ہوئے نظر آتا۔ جب دشمن آنحضرت ﷺ پر حملے میں کامیاب ہو گیا اور آپ کو غشی کی کیفیت طاری ہوئی۔ آپ گر گئے۔ تب بھی شماس ہی ڈھال بن کر آگے کھڑے رہے یہاں تک کہ خود شدید زخمی ہو گئے۔ اسی حالت میں انہیں مدینہ لایا گیا۔ حضرت اُمّ سلمہؓ نے کہا کہ یہ میرے چچا کے بیٹے ہیں مَیں ان کی قریبی ہوں، رشتہ دار ہوں اس لئے میرے گھر میں ان کی تیمارداری اور علاج وغیرہ ہونا چاہیے۔ لیکن زخموں کی شدت کی وجہ سے ڈیڑھ دو دن بعد ہی ان کی وفات ہوگئی۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ شماس کو بھی اس کے کپڑوں میں ہی دفن کیا جائے جس طرح باقی شہداء کو کیا گیا ہے۔ (الطبقات الکبریٰ لابن سعد جلد 3 صفحہ 131 شماس بن عثمانؓ، صفحہ 115 طلحہ بن عبیدؓ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت 1996ء)

اللہ تعالیٰ ہمیں صحیح رنگ میں صحابہ کے مقام کو بھی پہچاننے کی توفیق عطا فرمائے اور ان کے پاک نمونوں پر چلتے ہوئے خدا تعالیٰ کا حقیقی عشق اپنے دلوں میں پیدا کرنے اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ اخلاص و وفا کا تعلق بڑھانے کی توفیق عطا فرمائے۔

---

باقی از صفحہ 16: **محترم بشیر احمد خان رفیق صاحب**

ماموں سید محمد نور صاحب مرحوم کے بارے میں بھی بہت سے تعریفی کلمات لکھے۔

خاکسار کو کئی بار آپ کے گھر بھی جانے کا موقع بھی ملا تو آپ ہمیشہ ہی بہت محبت اور شفقت کا سلوک فرماتے، میرے ماموں جان اور نانا جان مرحومؓ کے بارے میں بہت سے ایمان افروز واقعات سناتے۔ اکثر بتایا کرتے تھے کہ جب میں نے قادیان جا کر تعلیم الاسلام ہائی سکول میں داخلہ لیا تو مَیں اردو یا پنجابی سے بالکل نابلد تھا اس لئے مجھے قادیان میں آباد پٹھان بزرگوں کا سہارا لینا پڑا جن میں محترم سید محمد نور صاحب کابلی (میرے ماموں جان مرحوم) اور خان میر خان صاحب وغیرہ کے علاوہ (میرے نانا جان) حضرت سید احمد نور کابلیؓ بھی شامل تھے۔ ان سب کی پاکیزہ محفلوں میں بیٹھ کر مجھے بہت سکون ملا کرتا تھا۔

مکرم و محترم بشیر احمد رفیق خان صاحب کی شفقت صرف میرے ساتھ ہی نہیں ہوا کرتی تھی بلکہ آپ کی شفقت، اخلاص اور ہمدردی تو ہر ایک کے ساتھ ایسی ہی ہوا کرتی تھی۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے اور آپ کے اہل و عیال پر اپنے بے شمار فضل اور رحمتیں نازل فرمائے اور خوشیوں بھری زندگی دے۔ آمین

---

# حضرت مولوی قدرت اللہ سنوری صاحبؓ کے چند خودنوشت ایمان افروز واقعات

حضرت مولوی قدرت اللہ سنوری صاحبؓ کے نہایت ایمان افروز خودنوشت واقعات ویب سائٹ خادم مسرور ڈاٹ یوکے میں شامل ایک مضمون سے ہدیۂ قارئین ہیں۔

حضرت مولوی صاحبؓ بیان فرماتے ہیں کہ میری پیدائش 1881ء میں ہوئی۔ میرے غیر حقیقی دادا مولوی محمد یوسف صاحب نے 1880ء میں چچا عبداللہ صاحب کو بتایا کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے بتایا ہے کہ زمانہ کا امام قادیان میں پیدا ہو گیا ہے لیکن اُس وقت کسی کو قادیان کا پتہ معلوم نہ تھا۔ کچھ عرصہ بعد مولوی صاحب نے لاہور کے ایک اخبار میں ایک مضمون پڑھا جو آریوں کے خلاف مرزا غلام احمد صاحب کا تھا اور معلوم ہوا کہ وہ قادیان گورداسپور کے رہنے والے ہیں۔ چنانچہ مولوی عبداللہ صاحب بٹالہ پہنچ کر گیارہ میل کا فاصلہ طے کر کے قادیان پہنچے۔

1889ء میں جب حضورؑ نے بیعت لینے کا اعلان فرمایا تو سنور کے نو آدمیوں نے اسی سال بیعت کی۔

مجھے بچپن میں ہی یہ خیال تھا کہ بیعت ضرور کرنی چاہیے خواہ کسی کی کر لی جائے لیکن جو یہاں قریب ہی ہو کیونکہ اتنی دُور قادیان کون جائے! اگرچہ حضورؑ کا ذکر ہمارے گھروں میں رہتا تھا لیکن والد صاحب چشتیہ خاندان کے ایک سید صاحب سے ارادت رکھتے تھے اور مَیں بھی اُن کی خدمت میں حاضر ہوا کرتا تھا۔ چنانچہ مَیں نے جب بیعت کی درخواست کی تو انہوں نے فرمایا: جب بالغ ہو جاؤ گے تو بیعت کر لینا۔ وہ قوالی کی مجالس میں بھی مجھے ساتھ لے جایا کرتے۔ نماز تو وہ ضرور پڑھتے لیکن اکثر وقت شطرنج و تاش کھیلتے رہتے۔ ایک دن مَیں اُن کی بیٹھک میں گیا تو پیر صاحب اندر گئے ہوئے تھے اور وہاں اُن کے دو برادرزادے بیٹھے تھے۔ ہم تینوں کھیلنے لگ گئے۔ اس دوران وہ دونوں حضرت مسیح موعودؑ کا ذکر کر کے آپؑ کو گالیاں دینے لگے۔ میں نے کہا کہ ہمارے خاندان کے کئی بزرگوں نے اُن کی بیعت کی ہوئی ہے۔ وہ نیک اور بزرگ ہیں۔ آپ سید زادے ہیں اس لئے فحش کلامی نہ کریں۔ مگر وہ باز نہ آئے۔ تین بار منع کرنے کے بعد مَیں نے اُن دونوں کو مارنا شروع کیا اور وہ مجھے مارنے لگے۔ شور پڑ گیا۔ پیر صاحب تشریف لائے اور پوچھا کیا بات ہے۔ میں نے کہا کہ یہ حضرت مرزا صاحب کو گالیاں دیتے ہیں، گو وہ میرے پیر نہیں لیکن کسی کو پسِ پشت گالیاں نکالنا برا ہے۔ لیکن جب پیر صاحب نے بھی اپنے ہی بچوں کی طرفداری کی تو مَیں ناراض ہو کر وہاں سے چلا آیا اور گھر آ کر بیعت کا خط حضرت مسیح موعودؑ کی خدمت میں لکھ دیا۔

حضرت مولوی محمد یوسف صاحبؓ کو (جن کا ذکر ''ازالہ اوہام'' میں ہے) جب میری بیعت کا علم ہوا تو انہوں نے میری تربیت شروع کر دی۔ مجھے نمازوں میں ساتھ لے جاتے اور تہجد ساتھ پڑھاتے۔ آپؓ اس قدر رُعب رکھتے تھے کہ قصبہ سنور میں چودہ مساجد تھیں اور وہ جس مسجد میں جاتے امامت کرا دیتے۔ لوگ ان کے اقتداء میں نماز پڑھ لیا کرتے تھے۔ ایک دن والدہ صاحبہ نے مجھ سے فرمایا کہ میرا دل چاہتا ہے کہ میں بھی بیعت ہو جاؤں مگر مجھے خوف آتا ہے کہ تمہارے والد صاحب مجھ پر ناراض ہوں گے۔ میں نے عرض کیا کہ آپ اُن سے دریافت کر لیں کہ قدرت اللہ نے جو عقیدہ اختیار کیا ہے اس کے بارہ میں اللہ تعالیٰ اس سے کیا سلوک کرے گا؟ وہ فرمائیں گے کہ اِس عقیدہ کی وجہ سے یہ جہنم میں جائے گا۔ تو آپ یہ عرض کر دینا کہ میرا ایک ہی بیٹا ہے اگر یہ جہنم میں گیا تو میں جنت میں جا کر کیا کروں گی۔ مجھے اجازت فرماویں کہ میں بیعت کر لوں تا کہ اس کے ساتھ ہی میرا حشر ہو جائے۔ والدہ صاحبہ نے جب والد صاحب کے سامنے یہ بات پیش کی تو وہ ہنس پڑے اور فرمایا اگر تم چاہتی ہو تو بیشک بیعت کر لو۔ میں نے قدرت اللہ کو بھی کچھ نہیں کہا، تم کو بھی کچھ نہیں کہتا۔ چنانچہ والدہ صاحبہ کے کہنے پر مَیں نے ان کی طرف سے بیعت کا خط لکھ دیا۔

مَیں نے اپنے دادا صاحب کو بھی تبلیغ کرنی شروع کی۔ اُن کی عمر قریباً سو سال تھی مگر ان کے قویٰ بالکل صحیح و سالم تھے۔ انہوں نے فرمایا: میں تو لکھا پڑھا نہیں صرف قرآن شریف پڑھ سکتا ہوں، تمہارا والد مولوی ہے اس نے بیعت نہیں کی۔ میں نے کہا: وہ ابھی تحقیق کر رہے ہیں آپ بیعت کر لیں۔ انہوں نے فرمایا: میں مشروط بیعت کرنے کے لئے تیار ہوں۔ بیعت کا خط یوں لکھ دو کہ اگر حضرت مسیح علیہ السلام آسمان سے آ جائیں تو میں بیعت توڑ کر ان کی بیعت میں شامل ہو جاؤں گا۔ چنانچہ میں نے مشروط بیعت کا خط حضورؑ کی خدمت میں لکھ دیا۔ جس کے جواب میں حضورؑ نے تحریر فرمایا کہ اگر مسیحؑ آ جائیں تو سب سے پہلے مَیں بیعت کروں گا۔

حضرت چوہدری کریم بخش صاحبؓ رائے پور کے نمبردار اور اوّلین صحابہ میں سے تھے۔ برسوں سے قادیان آیا جایا کرتے تھے اور ہر سال ایک دو ماہ وہاں قیام فرماتے تھے۔ حضرت مسیح موعودؑ ان کو رہائش کے لئے اپنے مکان کے اندر جگہ دیا کرتے تھے۔ اُن کا چہرہ ایسا نورانی اور اخلاق ایسے پسندیدہ تھے کہ ایک دفعہ مہاراجہ نابھہ مسمّی ہیرا سنگھ صاحب جن کی عمر تقریباً 90 سال کی تھی، نے ریاست

کے ہزار بارہ سو نمبرداروں کو بلایا۔ وہاں چوہدری صاحب سے سوال کیا کہ میاں کریم بخش! ان ہزار بارہ سو آدمیوں میں سرکار کو آپ کے اخلاق اور عادات کیوں اچھے لگتے ہیں؟ چوہدری صاحب نے عرض کیا کہ حضور! مجھے تو اپنی کسی خوبی کا علم نہیں، یہ بات ضرور ہے کہ میں حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کا مرید ہوں اور وہ اس زمانہ کے لئے اوتار، گورو ہیں۔ اس پر مہاراجہ اُنہیں اپنے محل کے دیوان خانے میں لے گئے جہاں دوسرے گوروؤں کے ساتھ حضرت اقدسؑ کی تصویر بھی شاندار چوکھٹے میں لگی ہوئی تھی۔ پھر فرمایا میاں کریم بخش! یہ تصویر پہلے سے ہمارے پاس ہے۔ تم ایک رقم حضرت مرزا صاحب کے نذرانہ کے لئے لے جاؤ، آمدورفت اور خوراک کا خرچ علیحدہ ملے گا، اور میری طرف سے درخواست کرکے اُن کو ساتھ لے آؤ۔ اُن کی آمدورفت کے اخراجات سب میں برداشت کروں گا۔ میں ضعیف العمر ہوں جا نہیں سکتا۔

چودھری صاحب بیان کرتے ہیں کہ میں نے قادیان جا کر وہ رقم حضور کو دیدی اور مہاراج کا پیغام پہنچا دیا۔ حضورؑ نے فرمایا کہ اُن سے عرض کردیں کہ ''کنویں پیاسے کے پاس نہیں جایا کرتے بلکہ پیاسے کنویں کے پاس آیا کرتے ہیں۔'' میں نے واپس نابھ پہنچ کر مہاراجہ سے عرض کر دیا۔ فرمایا: اگر ہم وہاں جاویں تو یہ انگریز ہمیں فوراً گدی سے اتار دیں۔

جن رئیسوں کے پاس میری ملازمت رہی مَیں ان کو دعوت الی اللہ کرتا اور بتاتا کہ خلیفۃ المسیح کی دعائیں خدا قبول کرتا ہے۔ وہ جب کسی مشکل میں ہوتے تو دعا کے لئے خط لکھنے کا کہتے۔ چنانچہ خط لکھا جاتا اور خدا تعالیٰ کے فضل سے کامیابی ہوتی۔ اس سے اُن پر اثر ہوتا اور وہ بذات خود حضرت مصلح موعودؓ کی خدمت میں جا کر ملتے تھے۔ ایک سردار نرنجن سنگھ صاحب نے حضورؓ کی خدمت میں تعبیر کے لئے یہ خواب لکھوایا کہ وہ حضورؓ کی خدمت میں گئے ہیں اور حضورؓ کی دعوت پر کھانا کھانے بیٹھے ہیں تو بہت سے کھانے تھے۔ حضورؓ نے جواباً فرمایا کہ 'مولوی صاحب آپ کے لئے دعا کراتے رہتے ہیں اور میں دعا کر دیتا ہوں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ کو میری دعا سے مالی فراخی ملے گی'۔

ایک دفعہ مَیں اور سردار نرنجن سنگھ کسی کام سے لاہور آئے اور وہاں سے حضورؓ کو ملنے قادیان آ گئے۔ حضورؓ نے اُن سے پوچھا: آپ کا کھانا کہاں پکوایا جائے؟ انہوں نے عرض کیا کہ مَیں تو مولوی صاحب کا جوٹھا کھا لیتا ہوں، مجھے پرہیز نہیں ہے۔ پھر حضورؓ نے جو کھانے تیار کروائے وہ تمام وہی تھے جو سردار صاحب کو خواب میں دکھائے گئے تھے۔ سردار صاحب نے عرض کیا کہ حضور کی یادداشت بڑی اچھی ہے۔

سردار صاحب کی سردارنی بیمار تھی۔ ایک رات وہ نہایت مغموم تھے۔ کہنے لگے کہ مہاراجہ صاحب کل ولایت جا رہے ہیں، کئی مہینے میں واپس آئیں گے۔ پرائیویٹ سیکرٹری مجھ سے کچھ ناراض ہیں وہ بعد میں مجھ کو سختی سے حاضر رکھیں گے۔ ایک تو میری بیوی بیمار ہے دوسرے جائیداد کے کاموں میں مجھے آپ کے ساتھ حصہ لینا پڑتا ہے۔ میں نے کہا: اس کا علاج تو ابھی کر دیتا ہوں اور حضرت صاحب کو خط لکھ دیتا ہوں۔ وہ یہ سن کر ہنس پڑے۔ کہا: خط تو تین دن میں قادیان پہنچے گا اور مہاراج کل چلے جاویں گے۔ میں نے عرض کیا کہ ہمیں اس بات کا تجربہ ہے کہ بعض اوقات خط لکھ کر ڈالا گیا اور ... اللہ تعالیٰ نے ہمارے خط کا علم حضورؓ کو دے دیا۔ آپ تجربہ کرلیں۔ چنانچہ ہم نے خط لکھ کر ڈال دیا۔ پھر اگلے روز جب سردار صاحب نے مہاراجہ سے اپنی مجبوری بیان کرکے رخصت مانگی تو مہاراجہ نے غیر متوقع طور پر اُسی وقت انہیں اپنی واپسی تک کی رخصت عطا کردی۔

جن رئیسوں کے پاس میری ملازمت رہی مَیں ان کو دعوت الی اللہ کرتا اور بتاتا کہ خلیفۃ المسیح کی دعائیں خدا قبول کرتا ہے۔ وہ جب کسی مشکل میں ہوتے تو دعا کے لئے خط لکھنے کا کہتے۔ چنانچہ خط لکھا جاتا اور خدا تعالیٰ کے فضل سے کامیابی ہوتی۔ اس سے اُن پر اثر ہوتا اور وہ بذات خود حضرت مصلح موعودؓ کی خدمت میں جا کر ملتے تھے۔

1953ء میں مَیں ناصر آباد (سندھ) میں مینیجر تھا اور فسادات کے دوران میرا بیٹا مسعود احمد لاہور میں تھا۔ مَیں نے خواب میں اُسے بہت پریشان دیکھا۔ اس پر مَیں نے صدقہ دیا اور دعا بھی کی۔ اُدھر فسادات میں مسعود کو جب خطرہ پیدا ہوا کہ دکان لوٹ لی جائے گی تو وہ اپنے کھاتہ جات کو گھر لے آیا اور دکان پر آنا جانا بند کردیا۔ دو تین روز بعد شریروں نے دکان جلا دی اور سمجھا کہ حساب کتاب کی کاپیاں بھی جل گئی ہوں گی۔ مکان کی یہ حالت تھی کہ روزانہ دو دو تین تین دفعہ ہزار ہزار آدمی سڑک پر پہنچ کر گالیاں دیتا لیکن دروازہ نہیں توڑتے تھے اور کہتے تھے کہ اندر صرف دو آدمی ہیں اور ان کے پاس اسلحہ ہے۔ جتنے کارتوس ہوں گے اتنے یہ مار سکتے ہیں۔ نکلنے کے بعد پھر ان کو قابو کیا جاسکتا ہے۔ ایک دن مسعود نے اپنی بیوی کو مالک مکان کی بیوی کے پاس بھجوایا کہ ہمارا ستر ہزار کا مال آپ کے مکان میں پڑا ہے۔ ہم یہ آپ کے سپرد کرتے ہیں۔ براہ مہربانی اپنی موٹر میں ہمیں پولیس لائن تک پہنچا دیں۔ اُس نے اپنے خاوند سے پوچھا تو اُس نے جواب دیا کہ سب احمدیوں کو قتل کرنے کا دن مقرر ہو چکا ہے، مَیں اپنی بیس ہزار کی موٹر کیسے تڑوا لوں! اس پر مسعود نے خود جاکر بھی مالک مکان سے درخواست کی مگر انہوں نے حامی نہ بھری۔ لیکن اگلی صبح قریشی محمد اقبال صاحب موٹر لے کر وہاں پہنچے اور مسعود اور اُس کی بیوی کو صرف چار جوڑے کپڑوں کے ہمراہ پولیس لائن لے گئے۔ دو دن بعد مارشل لاء لگ گیا۔ خطرہ دُور ہوا تو مسعود واپس اپنے گھر گئے تو سارا سامان بدستور پڑا تھا۔ چار پانچ روز کے بعد بازار میں امن ہو گیا تو جا کر دکان کھولی۔ جن لوگوں کے پاس روپیہ تھا اُن سے مطالبہ کیا تو انہوں نے کہا کہ ہمیں بہی کھاتہ دکھاؤ۔ جب دکھایا تو وہ حیران تھے کہ دکان تو ساری جلا دی گئی تھی یہ بہی کھاتہ کہاں پڑا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے دکان بھی بچا دی مکان بھی اور جان بھی محفوظ رکھ لی۔